اَللّٰہُ ذات تمام اعمالِ صالحہ کا مرکز و محور ہے اور تمام اعمالِ صالحہ کا خلاصہ اور مغز ہے۔ ذکر اور تصورِ اسمِ اَللّٰہُ ذات اور اسمِ محمد صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم سے ذاکر کے اوصافِ ذمیمہ اوصافِ حمیدہ میں بدل جاتے ہیں۔ اس کا اخلاق پاکیزہ ہو جاتا ہے اور وہ صفاتِ الٰہیہ سے متصف ہو کر اللہ تعالیٰ کے قرب و وِصال اور مشاہدۂ حق کے قابل ہو جاتا ہے اور پھر اللہ تعالیٰ اسے اپنے انوار میں جذب کر کے باطن میں اپنے ساتھ ملا لیتا ہے۔ اس طرح وہ واصل باللہ، فنا فی اللہ اور بقا باللہ یا فنا فی ھُو کا مرتبہ پا کر فقیرِ کامل بن جاتا ہے۔

## مرشدِ کامل اکمل

مرشد کامل اکمل کے بغیر ساری زندگی ظاہری عبادات تو بہت دور کی بات ہے ذکر اور تصورِ اسمِ اَللّٰہُ ذات سے بھی باطن کا قفل نہیں کھلتا اور منزل حاصل نہیں ہوتی۔ راہِ فقر میں مرشد کامل اکمل کی راہبری اور راہنمائی بہت ضروری ہے مرشد کامل بھی ایسا جو امانتِ الٰہیہ کا حامل ہو اور خلافتِ الٰہیہ پر فائز ہو۔

سلطان العارفین حضرت سخی سلطان باھُو رحمتہ اللہ علیہ مرشد کی اہمیت پر زور دیتے ہوئے فرماتے ہیں:

☆ وصالِ حق تعالیٰ مرشد کامل اکمل کی رہنمائی کے بغیر ناممکن ہے اللہ تعالیٰ کی معرفت اور اس کے قرب و وصال کی راہ چونکہ شریعت کے دروازے سے ہو کر گزرتی ہے اس لیے شریعت کے دروازے کے دونوں طرف شیطان اپنے پورے لاؤ لشکر سمیت طالبِ اللہ کی گھات لگا کر بیٹھا ہے۔ اوّل تو وہ کسی آدم زاد کو شریعت کے دروازے تک آنے ہی نہیں دیتا اگر کوئی باہمت آدمی شریعت (نماز، روزہ، حج، زکوٰۃ) کے دروازے تک پہنچ جاتا ہے تو شیطانی گروہ اسے شریعت کی چوکھٹ پر روک رکھنے کی کوشش کرتا ہے اور اسے شریعت کی ظاہری زیب و زینت کے نظاروں میں محو رکھنے کی کوشش کرتا ہے اور شریعت کی روح تک کسی کو نہیں پہنچنے دیتا (اور آج کل کے دور کا سب سے بڑا مسئلہ یہی ہے کہ جو لوگ شریعت پر کاربند ہیں وہ اس کی روح تک پہنچنے کی کوشش ہی نہیں کرتے) اگر کوئی خوش قسمت طالبِ اللہ ہمت کر کے آگے بڑھتا ہے تو شیطان پہلے سے بھی زیادہ شدت کے ساتھ اسے روکنے یا گمراہ کرنے کے جتن کرتا ہے اور اس کی راہ مارنے کا ہر حربہ استعمال کرتا ہے۔ طالبِ اللہ جب شریعت کے دروازے سے گزر کر باطن کی نگری میں داخل ہوتا ہے تو اسے رجوعاتِ خلق (خلقت اس کی طرف اپنی دنیاوی مشکلات کے خاتمہ کے لیے رجوع کرتی ہے) کے نہایت ہی وسیع و دشوار گزار جنگل سے گزرنا پڑتا ہے۔ اس موقع پر طالبِ اللہ کو اگر کسی مرشد کامل اکمل کی رفاقت اور راہبری حاصل نہ ہو تو وہ رجوعاتِ خلق کے جنگل میں بھٹک کر ہلاک ہو جاتا ہے۔ جس طرح شریعت کا علم استاد کے بغیر ہاتھ میں نہیں آتا اسی طرح باطنی علم کا حصول مرشد کامل کی رفاقت کے بغیر ناممکن ہے۔ کیونکہ مرشد کی تلقین اور نگاہ ہی ایسا کیمیا ہے جو طالب کے وجود کی کثافت دور کر کے اسے روشن ضمیری کے قابل بناتی ہے۔ تعلیم کیا ہے؟ اور تلقین کیا ہے؟ تعلیم سے ظاہری علم واضح ہوتا ہے جبکہ تلقین سے دو جہان کی روشن ضمیری حاصل ہوتی ہے۔ (عین الفقر)

مرشدِ کامل کے بارے میں سلطان العارفین حضرت سخی سلطان باھُوؒ فرماتے ہیں:

❁ مرشدِ کامل کسے کہتے ہیں؟ مرشد کن خواص واوصاف کا مالک ہوتا ہے؟ مرشد طالب کو کس طرح غرقِ توحید کرتا ہے اور کس طرح مجلسِ محمدی ﷺ میں پہنچاتا ہے؟ اور مرشد کس مقام اور کس درجے کا مالک ہوتا ہے؟ مرشد ''صاحبِ تصرف فنا فی اللہ بقاباللہ'' فقیر ہوتا ہے جو مردہ قلب کو زندہ کرتا ہے، زندہ نفس کو مارتا ہے، مرشد لایحتاج (ہر حاجت سے پاک) ہوتا ہے۔ مرشد اُس سنگِ پارس کی مثل ہوتا ہے جو اگر لوہے کو چھو جائے تو لوہا سونا بن جاتا ہے۔ مرشد کسوٹی کی مثل ہے۔ اس کی نظر آفتاب کی طرح فیض بخش ہوتی ہے جو طالب کے وجود سے خصائلِ بد کو مٹا دیتی ہے۔ مرشد رنگریز کی مثل ہے۔ مرشد تنبولی کی مثل ہے جو پان کے پتوں سے کارآمد پتوں کو چھانٹتا ہے۔ مرشد صاحبِ خُلق ہوتا ہے اور حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام جیسے خُلق کا مالک ہوتا ہے، مہربان ایسا کہ ماں باپ سے زیادہ مہربان، راہِ خدا کا ہادی وراہنما، گوہر بخش ایسا کہ جیسے کانِ لعل وجواہر، موجِ کرم ایسے کہ جیسے دریائے دُر، منزل کشا ایسا کہ جیسے قفل کی چابی، مال وزرِ دنیا سے بے نیاز، طمع سے پاک، طالبوں کو اپنی جان سے عزیز تر رکھنے والا مفلس درویش۔ مرشد مُردوں کے غسال کی مثل ہوتا ہے اور ہر وقت مُردہ طالب کی تلاش میں رہتا ہے جو '' مُوْتُوْا قَبْلَ اَنْ تَمُوْتُوْا '' (مرنے سے قبل مرجاؤ) کا مصداق بن کر مرنے سے پہلے مرچکا ہو، جس کا نفس مردہ مگر دل زندہ ہو اور راہِ فقر میں فاقہ کشی کرنیوالا ہو ورنہ نالائق طالب تو اپنی مرضی پر چلتا ہے۔ مرشد کمہار کی مثل ہوتا ہے جس کے سامنے مٹی دم نہیں مارتی' چاہے وہ اس سے جو بھی سلوک کرے۔ مرشد کو چاہیے کہ وہ خدا بین ہو اور طالب کو چاہیے کہ وہ صادق الیقین ہو۔ مرشد رفیق کو کہتے ہیں چنانچہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کا فرمان ہے ''پہلے رفیقِ راہ تلاش کرو پھر راہ چلو''۔ اِس دور کے مرشد زر پرست ہیں، نظر سے مٹی کو سونا بنانے والے مرشد نایاب ہیں آج کل کے مرشد زر پرست وزن پرست ہیں، زر پرست وزن پرست ودل سیاہ خود پرست ہیں۔ سُن! آدمی کا وجود دودھ کی مثل ہے۔ دودھ میں لسی بھی ہوتی ہے، دہی بھی ہوتا ہے، مکھن بھی ہوتا ہے اور گھی بھی ہوتا ہے اِسی طرح آدمی کے وجود میں نفس بھی ہوتا ہے، قلب بھی ہوتا ہے، روح بھی ہوتی ہے اور سِرّ بھی ہوتا ہے اور یہ چاروں ایک ہی جگہ اکٹھے رہتے ہیں۔ مرشد کو اس عورت کی طرح ہونا چاہیے جو دودھ میں مناسب مقدار میں لسی ڈال کر رکھ دیتی ہے۔ ساری رات دہی جمتا رہتا ہے، صبح کو دہی بلوتی ہے تو مکھن نکل آتا ہے اور لسی الگ ہو جاتی ہے، پھر مکھن کو آگ پر چڑھاتی ہے تو مکھن سے کثافت دور ہو جاتی ہے اور گھی نکل آتا ہے۔ مرشد کو عورت سے کم تر نہیں ہونا چاہیے کہ جیسے عورت دودھ کے کام کو انتہا تک پہنچاتی ہے اسی طرح مرشد کا کام بھی یہ ہے کہ طالب کو اس کے وجود میں مقامِ نفس، مقامِ روح، مقامِ سِرّ، مقامِ توفیقِ الٰہی، مقامِ علمِ شریعت وطریقت وحقیقت ومعرفت اور مقامِ خناس وخرطوم وشیطان وحرص وحسد وکبر علیحدہ علیحدہ کر کے دکھائے یا جس طرح قصاب بکری کو ذبح کر کے اس کی کھال اتارتا ہے، اس کی ہر رگ وبوٹی کو الگ الگ کرتا ہے اور گوشت سے ہر آلائش نکال کر دور پھینک دیتا ہے اِسی طرح مرشد کو بھی ایسا کامل ومکمل ہونا چاہیے۔ (عین الفقر)

❁ مرشد بھی دو قسم کے ہوتے ہیں، (1) مرشد صاحبِ نظر (2) مرشد صاحبِ زر۔ یا یوں کہیے کہ ایک مرشد فصلی سالی (وہ مرشد جو مریدوں سے ہر سال فصل سے کچھ حصہ بطور نذرانہ وصول کرتا ہے) اور دوسرا مرشد وصلی لازوالی (وہ مرشدِ کامل جو اپنے طالبوں کو اللہ تعالیٰ کے

لازوال وصال سے سرفراز کرتا ہے)۔(عین الفقر)

❁ مرشد درخت کی مثل ہوتا ہے جو موسم کی سردی گرمی خود برداشت کرتا ہے لیکن اپنے زیرِ سایہ بیٹھنے والوں کو آرام و آسائش مہیا کرتا ہے۔ مرشد کو دشمنِ دنیا اور دوستِ دین ہونا چاہیے اور طالب کو صاحبِ یقین، جو مرشد پر اپنی جان و مال قربان کرنے سے دریغ نہ کرے۔ مرشد کو نبی اللہ کی مثل ہونا چاہیے اور طالب کو ولی اللہ کی مثل۔(عین الفقر)

❁ وسیلت (مرشد) بہتر ہے فضیلت (علم) سے۔ گناہ کرتے وقت علمِ فضیلت بندے کو گناہ سے نہیں روک سکتا جبکہ وسیلت بندے کو گناہ سے روک لیتی ہے جیسا کہ حضرت یوسف علیہ السلام کو وسیلت نے زلیخا کے شر سے بچا لیا تھا۔ حضور علیہ الصلوٰۃ السلام کا فرمان ہے ''شیخ اپنی قوم میں اس طرح ہوتا ہے جس طرح نبی اپنی اُمت میں۔''(عین الفقر)

❁ مرشد تین قسم کے ہوتے ہیں: (1) مرشدِ دنیا (2) مرشدِ عقبیٰ اور (3) مرشد کامل اکمل۔

اوّل مرشدِ دنیا' مال و دولت، عزت و شہرت اور رجوعاتِ خَلق کا طالب ہوتا ہے، مرید کی ہڈیاں بیچ کھانے، خانقاہیں بنانے، زمین و آسمان کی سیر و تماشا کرنے، صاحبِ کشف و کرامات ہونے اور بادشاہِ دنیا کے قرب و ملاقات کا طالب ہوتا ہے۔ ایسی طلب کا تعلق مرتبۂ مخنّث (ہیجڑہ) سے ہے لہٰذا عارفِ دنیا مرشد مخنّث ہوتا ہے۔ اس کا طالب بھی مخنّث ہوتا ہے۔ دوم مرشدِ عقبیٰ' عابد، زاہد، اہلِ علم اور متقی و پرہیزگار ہوتا ہے جس پر خوفِ جہنم سوار رہتا ہے اور ہر وقت طلبِ جنت میں عبادت کرتا ہے، اس کا تعلق مرتبۂ مؤنث سے ہے اور اس کا طالب بھی مؤنث ہی ہوتا ہے۔ سوم مرشد کامل اکمل جو عارفِ مولیٰ، عارف باللہ، تو حیدِ الٰہی میں غرق صاحبِ حضور ہوتا ہے جو دنیا و عقبیٰ سے دُور اور اشغالِ اللہ میں مسرور رہتا ہے۔ اللہ بس ماسویٰ اللہ ہوس۔(عین الفقر)

❁ پس مرشد کسے کہتے ہیں؟ جو دل کو زندہ کردے اور نفس کو مار دے اور جب طالب پر جذب و غضب کی نگاہ ڈالے تو اس کے دل کو زندہ کردے اور نفس کو مار دے۔ مرشد اسے کہتے ہیں جو فقر میں اس درجہ کامل ہو کہ اس نے خود پر غیر ماسویٰ اللہ کو حرام کر رکھا ہو اور ازل سے ابد تک احرام باندھے ہوئے حاجی بے حجاب ہو۔ ایسا مرشد طبیب کی مثل ہوتا ہے اور طالب مریض کی مثل۔ طبیب جب کسی مریض کا علاج کرتا ہے تو اسے تلخ و شیریں دوائیں دیتا ہے اور مریض پر لازم ہوتا ہے کہ وہ یہ دوائیں کھائے تاکہ صحت یاب ہو سکے۔(عین الفقر)

مرشد کامل اکمل کی نشانی کیا ہے؟ سلطان العارفین حضرت سخی سلطان باھُو رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں:

❁ مرشدِ کامل وہ ہوتا ہے جو طالب کو اسمِ اَللّٰہُ کے ذکر کے ساتھ ساتھ اس کا تصور بھی عطا کرے۔ آپ رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں: ''جو مرشد طالب کو تصور اسمِ اَللّٰہُ ذات عطا نہیں کرتا وہ مرشد لائقِ ارشاد مرشد نہیں۔''(نور الہدیٰ)

❁ مرشدِ کامل پہلے دن ہی طالبِ مولیٰ کو اسمِ اَللّٰہُ ذات تحریر کر کے دے دیتا ہے۔(کلید جنت)

❁ بندے اور اللہ تعالیٰ کے درمیان کوئی پہاڑ یا دیوار حائل نہیں ہے اور نہ ہی میلوں تک پھیلی ہوئی طویل مسافت ہے بلکہ پیاز کے پردہ سے بھی زیادہ باریک پردہ ہے جسے تصورِ اسمِ اَللّٰہُ ذات اور صاحبِ راز مرشد کامل کی توجہ سے توڑنا کوئی مشکل کام نہیں ہے۔ تُو آنا چاہے تو دروازہ

کھلا ہے، اگر نہ آئے تو اللہ تعالیٰ بے نیاز ہے۔ (کلید التوحید کلاں)

❁ مرشدِ کامل اکمل باطن کی ہر منزل اور ہر راہ کا واقف ہوتا ہے۔ باطن کی ہر مشکل کا مشکل کشا ہوتا ہے۔ مرشدِ کامل توفیقِ الٰہی کا نام ہے جب تک توفیقِ الٰہی شاملِ حال نہ ہو کوئی کام سرانجام نہیں پاتا۔ مرشدِ کامل کے بغیر اگر تُو تمام عمر بھی اپنا سر ریاضت کے پتھر سے ٹکراتا رہے تو کوئی فائدہ نہیں ہوگا کہ بے مرشد و بے پیر کوئی شخص خدا تک نہیں پہنچ سکا۔ مرشدِ کامل اکمل جہاز کے دیدہ بان معلم کی طرح ہوتا ہے جو جہاز رانی کا ہر علم جانتا ہے اور ہر قسم کے طوفان و بلا سے جہاز کو نکال کر غرق ہونے سے بچالیتا ہے۔ مرشد خود جہاز، خود جہاز ران ہوتا ہے (سمجھ والا سمجھ گیا)۔ (عین الفقر)

❁ تمہیں معلوم ہونا چاہیے کہ اللہ تعالیٰ صاحب راز (مرشد کامل اکمل) کے سینے میں ہے کیونکہ قدرتِ توحید و دریائے وحدتِ الٰہی مومن کے دل میں سمائے ہوئے ہیں اس لیے جو شخص حق حاصل کرنا اور واصل باللہ ہونا چاہتا ہے اسے چاہیے سب سے پہلے مرشد کامل اکمل کی طلب کرے اس لیے کہ مرشد کامل اکمل دل کے خزانوں کا مالک ہوتا ہے۔ جو شخص اپنے دِل کا محرم ہو جاتا ہے وہ دیدارِ الٰہی کی نعمت سے محروم نہیں رہتا۔ (عین الفقر)

❁ مرشدِ کامل طالب اللہ کو تصورِ اسمِ اَللّٰہُ ذات کے ذریعے معرفت و دیدار کا سبق دیتا ہے اور دنیا مردار سے بیزار کر کے ہزار بار توبہ کراتا ہے۔ مرشدِ کامل وہ ہے جو تصورِ اسمِ اَللّٰہُ ذات سے معرفتِ دیدار منکشف کرتا ہے پھر اسمِ اَللّٰہُ ذات میں لوٹ آتا ہے کیونکہ ابتدا اور انتہا کا کوئی مرتبہ بھی اسمِ اَللّٰہُ ذات سے باہر نہیں اور نہ ہوگا۔ (نور الہدیٰ کلاں)

❁ کامل مُرشد ایسا ہووے، جیہڑا دھوبی وانگوں چھٹے ھُو (بیت 154)
نال نگاہ دے پاک کریندا، وِچ سَجّی صبون نہ گھتے ھُو

❁ مرشد وانگ سنارے ہووے، جیہڑا گھت کُٹھالی گالے ھُو (بیت 166)
پا کُٹھالی باہر کڈھے، بُندے گھڑے یا وَالے ھُو

❁ باجھوں مُرشد کُجھ نہ حاصل، توڑے راتیں جاگ پڑھیوے ھُو (بیت 61)

❁ سَبھے مُراداں حاصل ہویاں باھُوؒ، جداں مُرشد نظر مہر دِی تکّی ھُو (بیت 71)

❁ میں تاں بُھلی ویندی ساں باھُوؒ، مینوں مُرشد راہ وکھایا ھُو (بیت 48)

❁ میں قربان اس مُرشد باھُوؒ، جس دَسیّا بھیت اِلٰہی ھُو (بیت 139)

❁ مرشد باجھوں فقر کماوے، وِچ کفر دے بُڈے ھُو (بیت 173)

❁ سَبھے مطلب حاصل ہوندے باھُوؒ، جد پیر نظر اِک تکّے ھُو (بیت 105)

❁ صحیح سلامت چڑھ پار گئے اوہ باھُوؒ، جنہاں مُرشد دا لڑ پھڑیا ھُو (بیت 182)

جد دا مرشد پھڑیا باھُوؒ، چھُٹے کُل عذاب ھُو (بیت180)

کامل مرشد ملیا باھُوؒ، اُوہ آپے لیسی ساراں ھُو (بیت18)

## عشقِ حقیقی

قرآنِ مجید میں ارشادِ باری تعالیٰ ہے:

وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ ط (البقرہ-165)

ترجمہ: ''اور جو ایمان لائے، اللہ کے لئے ان کی محبت بہت شدید ہے۔''

انسان کو بہت سے رشتوں اور اشیاء سے محبت ہوتی ہے مثلاً اللہ تعالیٰ سے محبت، حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم سے محبت، ماں، باپ، بیوی، بچے، بہن، بھائی، رشتہ دار، دوست، گھر، زمین، جائیداد، شہر، قبیلہ، برادری، خاندان، ملک اور کاروبار وغیرہ سے محبت۔ جس محبت میں شدت اور جنون پیدا ہو جائے اور وہ باقی تمام محبتوں پر غالب آ جائے اسے عشق کہتے ہیں۔ عشق باقی تمام محبتوں کو جلا کر راکھ کر دیتا ہے اور باقی تمام محبتوں پر حاوی ہو جاتا ہے جیسے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کا اِرشادِ مبارک ہے ''اِس وقت تک تمہارا ایمان کامل نہیں ہو سکتا جب تک کہ میں تم کو تمہاری جانوں، بیوی، بچوں، گھربار اور ہر چیز میں سب سے زیادہ پیارا نہیں ہو جاتا۔'' (بخاری و مسلم) اللہ نے اللہ پاک سے شدید محبت کو مومنین کی صفت قرار دیا ہے اور عشق کا خمیر انسان کی روح میں شامل ہے۔

کائنات کی ابتدا عشق ہے اور انسان کی تخلیق عشق کے لیے ہے۔ حضورِ اکرم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے نورِ مبارک سے جب ارواح کو پیدا کیا گیا تو عشقِ الٰہی کا جوہرِ خاص حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی نسبت سے ارواحِ انسانی کے حصہ میں آیا۔ دیدارِ حق کے لیے طالب کے دل میں جذبۂ عشق کا پیدا ہونا لازم ہے۔ دراصل روح اور اللہ کا رشتہ ہی عشق کا ہے۔ بغیر عشق نہ تو روح بیدار ہوتی ہے اور نہ ہی ''دیدار'' پا سکتی ہے۔ عشق ایک بیج کی صورت میں انسان کے اندر موجود ہے مگر سویا ہوا ہے۔ جیسے جیسے ذکر و تصورِ اسمِ اَللّٰہُ ذات، مشقِ مرقومِ وجودیہ اور مرشد کی توجّہ سے یہ روح کے اندر بیدار ہونا شروع ہوتا ہے ویسے ویسے روح کی اللہ کے لیے تڑپ اور کشش میں اضافہ ہوتا چلا جاتا ہے اور پھر جب جذبۂ عشق انتہا پر پہنچ جاتا ہے تو دیدارِ حق تعالیٰ کا راستہ کھل جاتا ہے۔

سلطان العارفین حضرت سخی سلطان باھُو رحمتہ اللہ علیہ راہِ فقر میں عشق کو سب سے اہم مقام قرار دیتے ہیں اور آپ کے پنجابی ابیات میں زیادہ تر ابیات عشق کے ہی موضوع پر ہیں۔

- حضرت سخی سلطان باھُو رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں: ''عشق ایک لطیفہ ہے جو غیب سے دل میں پیدا ہوتا ہے اور معشوق کے سوا کسی چیز سے قرار نہیں پکڑتا۔'' (محکم الفقراء)

❁ جان لے کہ ذکر عشق ہے اور عشق بلندی پر پرواز کرتا ہے۔ مکھی اگر ہاتھ ملے یا سر دھنے یا ہزار مرتبہ اڑلے، پروانے وشہباز کے مرتبہ ومنصب پر نہیں پہنچ سکتی۔ زاہد اگرچہ ریاضت کرتا ہے مگر صاحبِ راز عاشق نہیں ہوسکتا۔ جان لے کہ عشق کا سبق مدرسہ کے کسی استاد نے نہیں پڑھایا اس لیے کہ یہ ایک بارِگراں ہے۔ عشق کی روایت میں جہان بھر سے بیگانگی ہے۔ جان لے کہ عاشق موت کا طلب گار رہتا ہے کیونکہ عاشق کے لئے مراتبِ لامکان ہیں (جو مر کرہی حاصل ہوتے ہیں) اور عاشق کی موت کا مطلب محبوب کا وصل ہے۔ (عین الفقر)

عاشق کا مرتبہ بیان کرتے ہوئے آپ رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں:

❁ جان لو کہ فقیر دو قسم کے ہیں ایک سالک دوسرا عاشق۔ سالک صاحبِ ریاضت ومجاہدہ ہوتا ہے اور عاشق صاحبِ راز ومشاہدہ۔ سالک کی انتہا عاشق کی ابتدا ہوتی ہے۔ کیونکہ عاشق کی خوراک مجاہدہ اور اس کی نیند مشاہدہ ہوتی ہے۔ عاشقوں کے جسم تو دنیا میں ہوتے ہیں لیکن دل آخرت میں۔ (محکم الفقراء)

❁ عشق بھی صراف کی مثل ہے جو کھوٹے سونے کو کھوٹا کرتا ہے اور کھرے کو کھرا۔ (عین الفقر)

❁ اے زاہد! بہشت کے مزدور (طالبِ عقبیٰ)! غور سے سن لے کہ عاشقانِ الٰہی کی خوراک اللہ کا نور تصورِ اسم اَللّٰہُ ذات ہے جس نور کے سبب اُن کا شکم آگ کے تنور کی مثل ہے اور اُن کی نیند اللہ تعالیٰ کی ذات کا عین وصال ہے اور نیند میں انہیں اللہ اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی مکمل حضوری بھی حاصل ہوتی ہے۔ (محکم الفقراء)

❁ اور پھر عاشق کی پہچان آپ رحمتہ اللہ علیہ نے یہ بیان فرمائی ہے:

مدام دم بدم ''ھُو'' ذکر گوید کار آن گردد تمام　　　　بَاھُوؒ عاشقاں را رازِ ایں است ذکرِ ''ھُو'' گوید

ترجمہ: اے بَاھُوؒ! عاشقانِ الٰہی کا یہی ایک راز ہے کہ ہر وقت ''ذکرِ ھُو'' میں غرق رہتے ہیں کہ ان کا کام ہی ہر دم ''ذکرِ ھُو'' میں غرق رہنا ہے۔ (عین الفقر)

❁ جان لے عاشق کے دو مرتبے ہیں ابتدا میں عاشق آخر میں معشوق۔ عاشق کی ریاضت دیدارِ الٰہی ہے عاشق پر ذِکر، فکر اور ورد ووظائف حرام ہیں۔ عاشق کا نیک وبد اور طلب مطالب سے کیا کام۔ (نور الہدیٰ کلاں)

عشق کی انتہا یہ ہے کہ عاشق عشق کرتے کرتے معشوق بن جاتا ہے اور معشوق عاشق بن جاتا ہے۔ اس کے متعلق سلطان العارفین حضرت سخی سلطان باھُو رحمتہ اللہ علیہ نور الہدیٰ میں فرماتے ہیں:

❁ مرتبہ فقر اصل میں مرتبہ معشوق ہے۔ عشق کی انتہا یہ ہے کہ عاشق عشق کرتے کرتے معشوق بن جاتا ہے اور معشوق عاشق بن جاتا ہے۔ معشوق کو جس چیز کی خواہش ہو عاشق اسے مہیا کر دیتا ہے بلکہ معشوق کے دِل میں جو بھی خیال گزرتا ہے اس کی خبر عاشق کو ہو جاتی ہے اور وہ معشوق کی خواہش کو ایک ہی نگاہ میں پورا کر دیتا ہے۔

سلطان العارفین حضرت سخی سلطان باھُو رحمتہ اللہ علیہ بھی مرشد کے عشق کو عشقِ حقیقی تک پہنچنے کا وسیلہ قرار دیتے ہیں۔

سلطان العارفین حضرت سخی سلطان باھُو رحمتہ اللہ علیہ کی تعلیمات کے مطابق عشق وہ روحانی جذبہ ہے جو مخلوق کو خالق سے ملا دیتا ہے۔ یہ عشق ہی ہے جسکی بنا پر انسان اپنی نفسانی کدورتوں' شیطانی وہمات اور کبیرہ و صغیرہ گناہوں سے کنارہ کش ہو کر اللہ کی ذات میں فنا ہو جاتا ہے اور عشقِ حقیقی (اللہ تعالیٰ سے عشق) کی ابتدا عشق مجازی (مرشد سے عشق) سے ہوتی ہے۔

دنیا کے تمام علوم کی بنیاد عقل اور خرد پر ہے اور یہ سب علوم عقل ہی کی بدولت حاصل کیے جاتے ہیں تو بدلے میں یہ عقل و خرد میں اضافہ بھی کرتے ہیں۔انسانی عقل اور اس کا علم محدود ہے۔ عقل اور اس کی بِنا پر حاصل علم ہمیں زمان و مکان کی حدود سے باہر نہیں لے جا سکتا اور عقل اور علم کی بِنا پر ہمیں اللہ تعالیٰ کی پہچان حاصل نہیں ہو سکتی۔ جب ہم علم اور عقل کی حدود پار کر کے عشق کی حدود میں داخل ہوتے ہیں تو عشق تمام حدود پار کر کے ہمیں ''لامکان'' تک پہنچا دیتا ہے۔

سلطان العارفین حضرت سخی سلطان باھُو رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں: علم اور عقل عشقِ الٰہی کی راہ کی بڑی کمزوری ہیں عشقِ الٰہی میں وہ لُطف و سرور ہے کہ اگر کسی جید عالم کو اس کا ذرا سا مزہ مل جائے تو وہ تمام علمیت بھول کر عشقِ الٰہی میں گُم ہو جائے۔

سلطان العارفین حضرت سخی سلطان باھُو رحمتہ اللہ علیہ کا ایک امتیاز یہ ہے کہ آپ رحمتہ اللہ علیہ دوسرے صوفیاء کی طرح اپنے کلام ابیاتِ باھُوؒ میں عشقِ حقیقی کے اظہار کے لیے مجاز کا سہارا نہیں لیتے بلکہ سیدھے اور سادہ انداز میں عشقِ حقیقی کی بات کرتے ہیں جو کسی دوسرے عارفانہ کلام میں موجود نہیں۔ابیاتِ باھُوؒ میں زیادہ تر ابیات عشقِ حقیقی پر ہیں کیونکہ یہی فقر اور معرفتِ الٰہی کی بنیاد ہے۔

ردیف ''ع''، میں تمام ابیات عشقِ حقیقی کے موضوع پر ہیں ان کا مطالعہ حرف ''ع'' میں فرمائیں:

- تدوں فقیر شتابی بندا، جد جان عشق وِچ ہارے ھُو (بیت47)
- ثابت عشق تنہاں نوں لدّھا، جنہاں تَرٹی چَوڑ چا کیتی ھُو (بیت51)
- جَیں دِل عشق خرید نہ کیتا، سو دِل درد نہ پھٹّی ھُو (بیت56)
- جَیں دِل عشق خرید نہ کیتا، اوہ کُھسرے مرد زنانے ھُو (بیت57)
- جنہاں عشق حقیقی پایا، مونہوں نہ کُجھ الاوَن ھُو (بیت63)
- رات اندھیری کالی دے وِچ، عشق چراغ جَلاندا ھُو (بیت100)
- غوث قطب سب اُورے اُوریرے، عاشق جان اگیرے ھُو (بیت142)
- جیں دِل عشق خرید نہ کیتا باھُو، دُوہاں جہانوں خالی ھُو (بیت127)

## مجلسِ محمدی صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم

سلطان العارفین حضرت سخی سلطان باھُو رحمتہ اللہ علیہ کی شاید ہی کوئی تصنیف ایسی ہو جس میں ''مجلسِ محمدی صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم'' کا ذکر

نہ کیا گیا ہو۔" "راہِ حق" میں یہ ایک ایسا مقام ہے جس میں طالبِ مولیٰ باطن میں مجلسِ محمدی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی دائمی حضوری سے مشرف ہو جاتا ہے اور حضورِ اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اس کی تربیت فرماتے ہیں اور باطن میں اسے معرفتِ الٰہیہ کے مراتب طے کراتے ہیں۔

آپ رحمتہ اللہ علیہ بڑی شدت کے ساتھ حیات النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے قائل ہیں اور جو اس کا منکر ہو اسے مردود اور منافق بتاتے ہیں۔ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم زندوں کی طرح اس جہاں میں متصرف ہیں۔

- پس جو شخص حیاتِ النبی (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) کا منکر ہے وہ کس طرح حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کا اُمتی ہو سکتا ہے؟ وہ جو بھی ہے جھوٹا ہے، وہ بے دین و منافق ہے اور حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کا فرمان ہے: "جھوٹا آدمی میرا اُمتی نہیں ہے۔" (کلید التوحید کلاں)
- جسے حیات النبی (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) کا اعتبار نہیں وہ ہر دو جہان میں ذلیل و خوار ہے حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کو وہ شخص مردہ سمجھتا ہے جس کا دِل مردہ ہو اور اس کا سرمایۂ ایمان و یقین شیطان نے لوٹ لیا ہو۔ (کلید التوحید کلاں)

آپ رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ جو شخص اخلاص اور یقین کے ساتھ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی بارگاہ میں فریاد کرے تو آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مع لشکرِ صحابہؓ و امام حسنؓ و حسینؓ تشریف لا کر ظاہری آنکھوں سے زیارت کراتے ہیں اور مدد فرماتے ہیں۔ (عقلِ بیدار)

- حضرت سخی سلطان باھُو رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں: "مجلسِ محمدی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی حضوری اسمِ اَللّٰہُ ذات اور اسمِ مُحَمَّد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے تصور سے حاصل ہوتی ہے۔"

سلطان العارفین حضرت سخی سلطان باھُو رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں:

- رُخِ مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی زیارت سے تمام مرادیں پوری ہو جاتی ہیں اور حضوری غرق فنا فی اللہ بھی نصیب ہو جاتی ہے۔ (کلید التوحید کلاں)
- جس شخص کے دِل کی نوری آنکھ کھل جاتی ہے اُسے مجلسِ محمدی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی حضوری حاصل ہو جاتی ہے۔ (کلید التوحید کلاں)

ورد و وظائف اور اعمالِ ظاہر سے طالبِ اللہ باطن میں کبھی بھی مجلسِ محمدی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی حضوری تک نہیں پہنچ سکتا خواہ عمر بھر ریاضت کرتا رہے کہ راہِ باطن صرف صاحبِ باطن مرشدِ کامل سے ہی حاصل ہوتی ہے۔

- آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی مجلس مبارک میں نفسِ امارہ اور شیطان لعین داخل نہیں ہو سکتے۔ یہ اسمِ اَللّٰہُ ذات کے حاضرات کی راہ ہے۔ اس سے ازل، ابد، دنیا، حشر گاہِ قیامت، حضوری، قربِ الٰہی، دوزخ، بہشت اور حور و قصور کا تماشا دکھائی دیتا ہے۔ (عقلِ بیدار)

ابیات میں آپ رحمتہ اللہ علیہ مجلسِ محمدی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے بارے میں فرماتے ہیں:

- جنہاں مجلس نال نبیؐ دے باھُوؒ، سوئی صاحبِ راز نیازاں ھُو (بیت104)

# دیدارِ الٰہی

فقر دیدارِ الٰہی کا علم ہے اور راہِ فقر کے راہی کا سب سے بڑا انعام دیدارِ حق تعالیٰ ہے اس مقام تک پہنچنے والے کو عام اصطلاح میں عارف کہا جاتا ہے اور عارف اللہ تعالیٰ کو دیکھ کر اس کی عبادت کرتا ہے یعنی وہ علم الیقین کا نہیں بلکہ حق الیقین کا قائل ہوتا ہے۔

انسان کی پیدائش کا مقصد اللہ تعالیٰ کی پہچان اور معرفت ہے پہچان ہی دراصل دیدارِ الٰہی ہے یہ وہ نعمت ہے جو عارفین یعنی فقراء کو عطا کی جاتی ہے۔ لذّتِ دیدار سے بہتر کوئی لذت نہیں ہے اور اللہ تعالیٰ کا دیدار نورِ بصارت سے نہیں نورِ بصیرت سے حاصل ہوتا ہے۔

❁ غوث الاعظم حضرت شیخ عبدالقادر جیلانیؓ فرماتے ہیں:

''جو اللہ تعالیٰ کی پہچان کے بغیر اس کی عبادت کا دعویٰ کرتا ہے وہ ریاکار ہے۔'' (سرّالاسرار)

اللہ تعالیٰ نے کائنات کی تخلیق محض اس غرض سے کی ہے کہ اس کی پہچان ہو، اس کے حسنِ جلال و جمال کے جلوے آشکار ہوں اور اس پر مر مٹنے والا کوئی عاشق ہو۔ روزِ الست عشق کی یہ بھاری امانت پوری کائنات میں صرف انسان نے ہی اٹھائی تھی۔ اللہ تعالیٰ نے اتنی مہربانی اور شفقت فرمائی کہ عالمِ خَلق میں جب بھی انسان نے اس ''عہد'' کو بھولنے کی کوشش کی تو انبیاء کرام کی صورت میں اُسے ہادی اور راہنما عطا فرما دیئے جو نہ صرف اس عہد کو یاد کراتے رہے بلکہ ''عشق کے امتحان'' میں کامیابی کی تیاری بھی کرواتے رہے۔ جب حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی ذاتِ مبارکہ جن کے لئے یہ کائنات تخلیق کی گئی ہے، مبعوث ہوئے تو آپ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے لوگوں کو عشق کا بھولا ہوا سبق یاد کرایا اور قرآنِ مجید اور سنت مبارکہ کی صورت میں ایک ضابطۂ حیات نوعِ انسانی کو دیا۔

❁ قرآنِ مجید میں بار بار اللہ تعالیٰ نے انسان کو اپنی طرف متوجہ کیا ہے:

یٰٓاَیُّہَا الۡاِنۡسَانُ اِنَّکَ کَادِحٌ اِلٰی رَبِّکَ کَدۡحًا فَمُلٰقِیۡہِ ۝ (الانشقاق۔۶)

ترجمہ: اے انسان! تو اللہ کی طرف کوشش کرنے والا اور اس سے ملاقات کرنے والا ہے۔

❁ پھر اس کی تشریح فرمائی:

فَفِرُّوۡۤا اِلَی اللّٰہِ ؕ (الذٰریٰت۔۵۰) ترجمہ: پس دوڑو اللہ کی طرف۔

❁ پھر مزید مہربانی فرمائی کہ تم کوشش تو کرو:

اَتَصۡبِرُوۡنَ ۚ وَ کَانَ رَبُّکَ بَصِیۡرًا ۝ؑ (الفرقان۔۲۰)

ترجمہ: آیا تم صبر کئے بیٹھے ہو؟ (اور اللہ کی طرف بڑھنے کی کوشش نہیں کر رہے ہو؟) حالانکہ تمہارا ربّ تمہاری طرف دیکھ رہا ہے اور تمہارا منتظر ہے۔

❁ اس کے بعد فرمایا کہ جو ہماری طرف آنے کی کوشش کرتے ہیں وہ ہماری طرف آنے کے راستے پا لیتے ہیں۔

وَالَّذِيْنَ جَاهَدُوْا فِيْنَا لَنَهْدِيَنَّهُمْ سُبُلَنَا (العنکبوت۔۶۹)

ترجمہ: جو لوگ ہماری طرف آنے کی کوشش اور محنت کرتے ہیں ہم انہیں اپنی طرف آنے کے راستے دکھا دیتے ہیں۔

- پھر لقائے الٰہی تک پہنچنے کا طریقہ بھی بتا دیا:

فَمَنْ كَانَ يَرْجُوْا لِقَآءَ رَبِّهٖ فَلْيَعْمَلْ عَمَلًا صَالِحًا۔ (الکہف۔۱۱۰)

ترجمہ: جو شخص اپنے ربّ کا لقا چاہتا ہے اُسے چاہیے کہ وہ اعمالِ صالحہ اختیار کرے۔

- اور جو لوگ دیدارِ الٰہی کی خواہش اور کوشش نہیں کرتے ان کے بارے میں بھی وعید فرما دی:

اِنَّ الَّذِيْنَ لَا يَرْجُوْنَ لِقَآءَنَا وَرَضُوْا بِالْحَيٰوةِ الدُّنْيَا وَاطْمَاَنُّوْا بِهَا وَالَّذِيْنَ هُمْ عَنْ اٰيٰتِنَا غٰفِلُوْنَ ٥ اُولٰٓئِكَ مَاْوٰىهُمُ النَّارُ بِمَا كَانُوْا يَكْسِبُوْنَ ٥ (یونس۷۔۸)

ترجمہ: بے شک جو لوگ لقائے الٰہی (دیدار) کی خواہش نہیں کرتے اور دنیا کی زندگی کو پسند کر کے اس پر مطمئن ہو گئے اور ہماری نشانیوں سے غافل ہو بیٹھے' انہیں ان کی کمائی سمیت جہنم کی آگ میں ڈالا جائے گا۔

- دیدارِ الٰہی سے انکاری لوگوں کے انجام سے بھی آگاہی فرما دی:

اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا بِاٰيٰتِ رَبِّهِمْ وَلِقَآئِهٖ فَحَبِطَتْ اَعْمَالُهُمْ فَلَا نُقِيْمُ لَهُمْ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ وَزْنًا ٥ (الکہف۔۱۰۵)

ترجمہ: جن لوگوں نے اپنے ربّ کی نشانیوں اور اس کے لقا (دیدارِ الٰہی) کا انکار کیا ان کے اعمال ضائع ہو گئے۔ ہم ان کے لئے قیامت کے دن کوئی تول قائم نہ کریں گے (یعنی بغیر حساب کے انہیں جہنم رسید کیا جائے گا)۔

- قَدْ خَسِرَ الَّذِيْنَ كَذَّبُوْا بِلِقَآءِ اللّٰهِ ط (الانعام۔۳۱)

ترجمہ: بے شک وہ لوگ خسارے میں ہیں جنہوں نے لقائے الٰہی (دیدار) کو جھٹلایا۔

- اَلَآ اِنَّهُمْ فِيْ مِرْيَةٍ مِّنْ لِّقَآءِ رَبِّهِمْ ط اَلَآ اِنَّهٗ بِكُلِّ شَيْءٍ مُّحِيْطٌ ٥ (حٰمٓ السجدہ۔54)

ترجمہ: خوب یاد رکھو وہ اپنے ربّ کے لقا (دیدار) پر شک میں پڑے ہوئے ہیں۔ اور یاد رکھو بیشک وہ (اللہ تعالیٰ) ہر شے کا احاطہ کیے ہوئے ہے۔

- وَمَنْ كَانَ فِيْ هٰذِهٖٓ اَعْمٰى فَهُوَ فِي الْاٰخِرَةِ اَعْمٰى (بنی اسرائیل۔۷۲)

ترجمہ: جو شخص اس دنیا میں (لقائے الٰہی سے) اندھا رہا وہ آخرت میں بھی (دیدارِ الٰہی کرنے سے) اندھا رہے گا۔

- اور پھر اپنا ٹھکانہ بھی بتا دیا:

وَفِيْٓ اَنْفُسِكُمْ ط اَفَلَا تُبْصِرُوْنَ ٥ (الذّٰریٰت۔۲۱)

ترجمہ: اور میں تمہاری سانس اور تمہاری جان کے اندر ہوں کیا تمہیں دکھائی نہیں دیتا۔

❁ وَلِلّٰهِ الْمَشْرِقُ وَالْمَغْرِبُ ۚ فَاَيْنَمَا تُوَلُّوْا فَثَمَّ وَجْهُ اللّٰهِ ؕ (البقرہ۔115)

ترجمہ: اور مشرق ومغرب اللہ کے لیے ہیں لہٰذا تم جدھر بھی دیکھو گے تمہیں اللہ تعالیٰ کا چہرہ نظر آئے گا۔

باطن میں دیدارِ الٰہی بڑا اعلیٰ وارفع مقام ہے یہ وہ نعمت ہے جو عارفین کو عطا کی جاتی ہے اور اللہ تعالیٰ کو دیکھ کر عبادت کرنا عارف کا مقام ہے لذتِ دیدار سے بہتر کوئی لذت نہیں ہے اللہ تعالیٰ کا دیدار نورِ بصارت سے نہیں نورِ بصیرت سے ہوتا ہے۔

سلطان العارفین حضرت سخی سلطان باھُو رحمتہ اللہ علیہ کی تعلیماتِ فقر کا مرکز ومحور ہی دیدارِ حق تعالیٰ ہے اور آپ رحمتہ اللہ علیہ دیدارِ حق وتعالیٰ کے تین طریقے بیان کرتے ہیں:

## دیدارِ الٰہی کے تین طریقے

❁ سلطان العارفین حضرت سخی سلطان باھُو رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں:

قرآن وحدیث کی رو سے رویت ودیدارِ پروردگار تین طریق سے درست وروا ہے۔

(1) رویت ودیدارِ حق تعالیٰ خواب میں روا ہے وہ خواب کہ جو اللہ تعالیٰ کے بلاحجاب قرب کے لئے خلوت خانہ کی مثل ہوتا ہے ایسے خواب کو نوری خواب کہا جاتا ہے کہ اس میں دیدارِ حضور کا مشاہدہ نصیب ہوتا ہے۔

(2) دیدارِ الٰہی مراقبے میں روا ہے وہ مراقبہ جو موت کی مثل ہو اور صاحبِ مراقبہ کو حضورِ مولیٰ میں پہنچا دے۔

(3) سِرّ کی آنکھوں (نورِ بصیرت) سے دیدارِ الٰہی کرنا روا ہے۔ ایسے کہ جسم اس جہان میں ہو اور جان لاھُوت لامکان میں ہو۔

❁ لیکن دیدارِ الٰہی کے اِن عظیم مراتب کا فیض وفضل مرشد کامل سے حاصل ہوتا ہے اسمِ اَللّٰہُ ذات تیری راہبری کے لئے ہر دم تیرے ساتھ ہے اس لیے لقائے حق کے سوا کسی اور چیز کی جستجو مت کر۔ (نور الہدیٰ کلاں)

## دیدارِ الٰہی کا منکر

❁ دیدارِ الٰہی کے منکر کے بارے میں حضرت سخی سلطان باھُو رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں:

ہرکہ منکر از خُدا دیدار شُد ... اُمت نبویؐ نہ باشد خوار شُد

ترجمہ: جو شخص دیدارِ الٰہی کا منکر ہے وہ اُمتِ نبوی سے خارج ہے اور اس کے نصیب میں خواری ہے۔ (نور الہدیٰ کلاں)

## دیدارِ الٰہی سے مشرف ہونے کا طریقہ

سلطان العارفین حضرت سخی سلطان باھُو رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں:

❁ دیدارِ الٰہی سے مشرف ہونا اور واصل باللہ ہونا کون سے علم اور کون سی چیز سے ممکن ہے؟ وہ محض سیر فی اللہ اور مشاہدۂ نور حضور وقرب کا علم ہے جو دانش، عقل اور تمیز سے بالاتر ہے۔ معرفتِ الٰہیہ کا یہ علم وہ شخص پڑھ سکتا ہے جو اس کا سبق اسمِ اَللّٰہُ ذات (ذکر، تصور اور مشقِ مرقومِ

وجود یہ ) سے پڑھتا ہے اور وہ ہمارا جان سے پیارا بھائی ہے۔ (نور الہدیٰ کلاں)

✿ نقش و نقاشے یکے شد بالیقین — شد وسیلہ نقش بہرِ نقاش بین

ترجمہ: دیکھ لے نقش (اسم) اپنے نقاش (مسمّٰی) کی پہچان کا ذریعہ ہوتا ہے جب نقش اور نقاش باہم ایک ہو جاتے ہیں تو مرتبہ حق الیقین حاصل ہو جاتا ہے۔

اور یہ کہاں سے حاصل ہوتا ہے؟ اسمِ اَللّٰہُ ذات سے۔ اگر تو ہستیِ وحدانیت کا راز جاننا چاہتا ہے تو تجھے معلوم ہونا چاہیے کہ تیرے وجود میں اللہ تعالیٰ اس طرح پوشیدہ ہے جس طرح مغز پستہ کے اندر۔ (نور الہدیٰ کلاں)

✿ جو ایک بار اللہ تعالیٰ کو دیکھ لیتا ہے وہ کبھی اپنی خودی کی بات نہیں کرتا کیونکہ اس مقام پر جسم و اسم اور جان و تن باقی نہیں رہتے۔ اگر اولیاء اللہ کو دیدارِ الٰہی کے یہ مراتب حاصل نہ ہوتے تو کوئی بھی دیدارِ الٰہی کی طرف متوجہ نہ ہوتا۔ (نور الہدیٰ کلاں)

آپ رحمتہ اللہ علیہ اعلان فرما رہے ہیں:

✿ اگر تو عاقل و ہوشیار ہے تو سن، اگر تو عارفِ لائقِ دیدار ہے تو سن، اگر تو طالبِ اہلِ دنیا مردار ہے تو سن، اگر تو عالمِ فضیلتِ آثار ہے تو سن، اگر تو جاہل و بدکردار ہے تو سن کہ ''جو کوئی اعمالِ صالحہ اختیار کرتا ہے اُس میں اُس کا اپنا ہی فائدہ ہے اگر کوئی بُرائی کی راہ اختیار کرتا ہے تو اُس میں اُس کا اپنا ہی نقصان ہے'' سو رحمت و سلامتی کی راہ یہ ہے کہ کفر و شرک کی بیماری و لعنت و زحمت و زوال سے نجات حاصل کر لی جائے۔ اور اس کا طریقہ یہ ہے کہ دنیا سے کنارہ کشی (باطنی طور پر) اختیار کر لی جائے کیونکہ یہ دنیا ہی ہے جو بندے کو معرفت و وصالِ الٰہی کی راہ سے ہٹا دیتی ہے۔ جو طالبِ اللہ شروع ہی میں تمام دنیا سے سیر نہیں ہو جاتا وہ احمق ہے کہ فقر و معرفت کی راہ میں قدم رکھتا ہے۔ طالب کیلئے فرضِ عین ہے کہ اب وہ اُس تصرف و اختیار سے دست بردار ہو کر اپنا رُخ اللہ کی طرف کر لے اور تصورِ دیدار میں محو ہو کر مرتبہ دیدار تک پہنچے۔ یہ راہ نہ تو قیل و قال کی راہ ہے اور نہ ہی گُفت و شنید اور مطالعۂ علمِ قیل و قال کی راہ ہے۔ بلکہ مشاہدۂ عین جمال کی راہ ہے۔ (نور الہدیٰ کلاں)

✿ راہِ فقر، راہِ معرفت، راہِ دیدار، راہِ ولایت، راہِ ہدایت اور راہِ جمعیت یہ تمام راہیں مرتبہ غنایت سے کھلتی ہیں اگر غنایت و سیری کا یہ مرتبہ حاصل کئے بغیر راہِ فقر اختیار کی جائے تو ایسا فقر مکبّ (منہ کے بل گرانے والا الفقر یعنی فقرِ اضطراری) ثابت ہوتا ہے۔ (نور الہدیٰ کلاں)

غنایت سے مراد ''استغنا'' یعنی دِل کی ہر خواہش سے سیری و طمانیت ہے جیسا کہ علامہ اقبالؒ فرماتے ہیں:

خدا کے پاک بندوں کو حکومت میں غلامی میں — زِرہ کوئی اگر محفوظ رکھتی ہے تو استغنا

## دیدارِ الٰہی میں حائل رکاوٹ

دیدارِ الٰہی کے درمیان حائل رکاوٹ اور اس رکاوٹ کو دور کرنے کے بارے میں آپؒ فرماتے ہیں:

✿ جان لے دیدارِ الٰہی اور اہلِ دیدار کے درمیان کوئی پتھر، پہاڑ یا دیوار حائل نہیں ہو سکتی بلکہ دیوِ نفس حائل ہوتا ہے جو پتھر اور دیوار سے بھی سخت تر حجاب ہے اور جس کا مارنا بے حد مشکل و دشوار ہوتا ہے۔ مرشدِ کامل سب سے پہلے اسی دیوِ خبیث، مصاحبِ ابلیس نفس کو تصورِ اسمِ اَللّٰہُ

ذات کی تلوار سے قتل کرواتا ہے اور جب تصورِاسمِ اَللّٰہُ ذات کی تلوار سے یہ دیونفس مرجاتا ہے تو بندے اور ربّ کے درمیان سے بیگانگی کا پردہ ہٹ جاتا ہے اور بندہ ہر وقت بلا حجاب دیدارِ پروردگار کرتا رہتا ہے۔ جو مرشد تصورِ اسمِ اَللّٰہُ ذات طالب کو عطا نہیں کرتا وہ مرشد لائقِ ارشاد مرشد نہیں ہے۔ (نورالہدیٰ کلاں)

- بندے اور اللہ تعالیٰ کے درمیان کوئی پہاڑ یا دیوار حائل نہیں ہے اور نہ ہی میلوں تک پھیلی ہوئی طویل مسافت ہے بلکہ پیاز کے پردہ سے بھی زیادہ باریک پردہ ہے جسے تصورِ اسمِ اَللّٰہُ ذات اور صاحبِ راز مرشد کی توجہ سے توڑنا کوئی مشکل کام نہیں ہے تُو آنا چاہے تو دروازہ کھلا ہے۔ اگر نہ آئے تو حق بے نیاز ہے۔ (کلید التوحید کلاں)

## دیدارِ الٰہی کہاں سے نصیب ہوتا ہے

اس سلسلہ میں آپؒ فرماتے ہیں:

- منصب و مرتبہِ دیدارِ پروردگار کی توفیق و برداشت و تحقیق طالب مرید سروری قادری کو حاصل ہے۔ دیگر طریقے والا اگر کوئی دیدارِ الٰہی کا دعویٰ کرتا ہے تو وہ لاف زن ہے، جھوٹا ہے اور اہلِ حجاب ہے۔ (نورالہدیٰ کلاں)

## دیدارِ الٰہی کا شرف

دیدارِ الٰہی کے بارے میں آپ رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں:

بہ ز ہر لذّت بود لذّتِ لِقا  لذّتِ دُنیا چہ باشد بے بقا

ترجمہ: تمام لذّات سے بہتر لذّت ''لذّتِ دیدار'' ہے اُس کے مقابلے میں لذّتِ دنیا کی کیا وقعت' کہ وہ بے بقا ہے۔ (نورالہدیٰ کلاں)

آپ رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں:

- اللہ تو ہر وقت تیرے ساتھ ہے لیکن تو ہی اس کی دید سے اندھا اور گمراہ ہو گیا ہے۔
- دیدارِ حق کے علاوہ جو کچھ بھی ہے وہ مردار ہے اس لئے عاشق ہمیشہ طالبِ دیدار ہوتا ہے۔
- جس نورِ تجلّی کو موسیٰ علیہ السلام نے کوہِ طور پر دیکھا تھا اسی نورِ تجلّی کو میں عین عیان دیکھتا ہوں اور خاص الخاص تجلّی وہ ہے جو حروفِ اسمِ اَللّٰہُ ذات سے نمودار ہوتی ہے۔
- دِل اگر بیدار نہ ہو تو دیدارِ الٰہی کس طرح ہو سکتا ہے؟ سجدۂ دیوار سجدۂ دیدار تو نہیں۔

آپ رحمتہ اللہ علیہ نورالہدیٰ کلاں میں فرماتے ہیں:

- عارفوں کا یہ ابتدائی مرتبہ ہے کہ لقائے الٰہی سے مشرف ہو جاتے ہیں۔ لقائے الٰہی کے یہ مراتب میں نے اسمِ اَللّٰہُ ذات سے پائے ہیں اس لیے اسم اَللّٰہُ ذات کو میں نے اپنا پیشوا بنا رکھا ہے۔ جو شخص اپنے جسم کو اسمِ اَللّٰہُ ذات میں گم کر دیتا ہے وہ بہت جلد معرفتِ دیدارِ الٰہی کو

پالیتا ہے۔ دیدارِ الٰہی کیونکر روا ہو سکتا ہے؟ لیکن میں دیدار کرتا ہوں کہ مجھے مصطفی علیہ الصلوٰۃ والسلام دیدار کرواتے ہیں۔

- طالبِ دیدار کو چونکہ دیدارِ الٰہی سے ہی غرض ہوتی ہے اور وہ خدا کے علاوہ کسی اور چیز کو دیکھتا بھی نہیں اس لئے میں بھی ہر وقت مطالعۂ دِل میں غرق رہتے ہوئے جدھر بھی دیکھتا ہوں حق ہی حق کو پاتا ہوں۔
- اسمِ اَللّٰہُ ذات تیری راہبری کیلئے ہر دم تیرے ساتھ ہے اس لئے لقائے حق کے علاوہ کسی اور چیز کی جستجو مت کر۔
- باھُوؒ شوہ تداں لدھیوسے، جداں عشق کیتوسے سُوہاں ھُو (بیت4)
- باجھ فنا ربّ حاصل ناہیں باھُوؒ، ناں تاثیر جماعتاں ھُو (بیت26)
- مَریئے مَرن تِھیں اگے باھُوؒ، تاں ربّ حاصل تھیوے ھُو (بیت61)
- جِنہاں شَوہ الف تِھیں پایا، پَھول قرآن نہ پڑھدے ھُو (بیت67)
- ہر جا جانی دِسّے باھُوؒ، جِت وَل نظر کچیوے ھُو (بیت101)
- ذِکر کنوں ربّ حاصل تھیندا، ذاتوں ذات دِسیوے ھُو (بیت116)
- ظاہر ویکھاں جانی تائیں، نالے دِسّے اندر سینے ھُو (بیت119)
- جاں اندر وڑ جھاتی پائی، ڈِٹّھا یار اکلّا ھُو (بیت140)
- جس جا جانی نظر نہ آوے، اُوتھے سجدا مول نہ دیئے ھُو (بیت159)
  جاں جاں جانی نظر نہ آوے، باھُوؒ کلمہ مول نہ کہیے ھُو
- باھُوؒ ہر خانے وِچ جانی وَسدا، گن سر اوہ رکھیوے ھُو (بیت172)
- ہرگز ربّ نہ مِلدا باھُوؒ، جنہاں تَرَٹّی چوڑ نہ کیتی ھُو (بیت190)
- دَم دَم دے وِچ ویکھن مولیٰ، جنہاں قضا نہ کیتی ھُو (بیت183)
- یار یگانہ مِلسی تینوں، جے سر دی بازی لائیں ھُو (بیت201)

دیدارِ الٰہی کے علم کے بارے میں سلطان العارفین حضرت سخی سلطان باھُو رحمتہ اللہ علیہ کی کتب بھری پڑی ہیں لیکن آپ رحمتہ اللہ علیہ کے نزدیک دیدارِ الٰہی کے علم کا راستہ اسمِ اَللّٰہُ ذات سے کھلتا ہے جو شخص ہر وقت ذکر اور تصور اسمِ اَللّٰہُ ذات میں غرق رہتا ہے وہ دیدارِ الٰہی سے مشرف ہو ہی جاتا ہے۔

## فقیرِ کامل (انسانِ کامل)

''فقر'' کے متعلق آپ پہلے پڑھ چکے ہیں۔

اور جو فقر کے انتہائی مراتب (وحدت، فنافی اللہ بقاباللہ، وصال) تک جا پہنچے وہ انسانِ کامل، فقیرِ کامل یا فقیر ہے۔

ارشادِ نبوی صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم ہے:

اِذَا تَمَّ الْفَقْرُ فَهُوَ اللّٰه (عین الفقر)

ترجمہ: جہاں فقر کی تکمیل ہوتی ہے وہیں اللہ ہوتا ہے۔

جب طالب فقر کی انتہا پر پہنچ جاتا ہے تو جملہ صفاتِ الٰہی سے متصف ہو کر انسانِ کامل کے مرتبہ پر فائز ہوتا ہے۔ وجودِ کائنات کے تمام مراتب میں سب سے اکمل ''انسان'' ہے اور جملہ افرادِ انسانی میں حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم سب سے اکمل وارفع ہیں اور اللہ تعالیٰ کے مظہرِ اُتم ہیں آپ ہی انسانِ کامل ہیں اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم ہی حق تعالیٰ کے خلیفۂ برحق ہیں۔ اور اس کے بعد آپ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے نائبین کو آپ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے وسیلہ سے یہ مرتبہ حاصل ہوا۔ ایک شخص ہر وقت دنیا میں قدمِ محمد صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم پر ہوتا ہے جو انسانِ کامل، امانتِ الٰہیہ، خلافتِ الٰہیہ کا حامل اور حضور صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کا باطنی نائب ہوتا ہے اور کائنات کا نظام اللہ تعالیٰ اس ''انسانِ کامل'' کی وساطت سے چلاتا ہے۔ حضرت سخی سلطان باھُو رحمتہ اللہ علیہ اسے ہی مرشد کامل اکمل فرماتے ہیں۔ جب انسان پر فقر کی تکمیل ہوتی ہے تو اس مرتبہ پر صاحبِ فقر کی اپنی ہستی ختم ہو جاتی ہے، یہ وہ مقام ہے جہاں میں اور تُو کا فرق مٹ جاتا ہے اور وہ اللہ تعالیٰ سے یکتائی کے اس مرتبہ پر فائز ہو جاتا ہے جہاں دوئی نہیں ہوتی اس لیے اس کا بولنا اللہ کا بولنا، اس کا دیکھنا اللہ کا دیکھنا اور اس کا سننا اللہ کا سننا، اس کا چلنا اللہ کا چلنا اور اس کا پکڑنا اللہ کا پکڑنا ہوتا ہے۔ اس مقام کو مقامِ وحدت یا فقر فنافی اللہ بقاباللہ وصالِ الٰہی بھی کہتے ہیں۔ ہر دور میں ایک ایسا انسانِ کامل مظہرِ ذات موجود ہوتا ہے جو خلیفۃ اللہ اور نائبِ رسول ہوتا ہے اور کائنات کا نظام اللہ تعالیٰ اس انسانِ کامل کے ذریعہ چلاتا ہے۔

یہ عارفین کا سب سے اعلیٰ اور آخری مقام ہے جہاں پر وہ دوئی کی منزل سے بھی گزر جاتے ہیں۔ فقر کی اسی منزل پر جب حضرت سخی سلطان باھُو رحمتہ اللہ علیہ پہنچے تو آپؒ نے فرمایا:

منزلِ فقر میں بارگاہِ کبریا سے حکم ہوا کہ تُو ہمارا عاشق ہے۔ اس فقیر نے عرض کی کہ عاجز کو حضرتِ کبریا کے عشق کی توفیق نہیں۔ پھر حکم ہوا کہ تُو ہمارا معشوق ہے اس پر یہ عاجز خاموش ہو گیا تو حضرتِ کبریا کے انوارِ تجلّی کے فیض نے بندے کو ذرّے کی طرح استغراق کے سمندروں میں غرق کر دیا اور فرمایا کہ تُو ہماری ذات کی ''عین'' ہے اور ہم تمہاری ''عین'' ہیں حقیقت میں تُو ہماری ''حقیقت'' ہے اور معرفت میں تُو ہمارا یار ہے اور ''ھُو'' میں سِرّ یاھُو ہے'' یعنی معشوقِ ھُو ہے۔ (رسالہ روحی شریف)

یہاں ''ھُو'' سے مراد ''ذاتِ حق تعالیٰ'' ہے اور ''یاھُو'' سے مراد حقیقتِ محمدیہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم ہے اور ''سِرّ'' سے مراد تکمیلِ باطن وصالِ الٰہی ہے یعنی مقامِ فنافی ھُو (فنافی اللہ بقاباللہ) ہے جہاں پر انسان کامل ہو کر تلقین وارشاد کی مسند پر فائز ہوتا ہے۔

انسانِ کامل کے بارے میں حضرت سخی سلطان باھُو رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں:

چونکہ اللہ تعالیٰ کے نورِ مبارک سے جناب سرورِ کائنات صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کا نورِ مبارک ظاہر ہوا اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے نور

سے تمام مخلوق کا ظہور ہوا اس لئے انسان کی اصل نور ہے اور عمل کے مطابق جب نفس، قلب اور روح تینوں نور بن جاتے ہیں اس کو انسانِ کامل کہتے ہیں۔ (عقلِ بیدار)

آپ رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں:

❁ انسانِ کامل کا وجود طلسماتِ اسم و مسمّٰی کا گنج معمّہ ہے۔ (نور الہدیٰ کلاں)

یہاں آپ رحمتہ اللہ علیہ نے انسانِ کامل کے وجود کو طلسمات فرمایا ہے کیونکہ وہ مظہرِ عجائب الغرائب ہے۔ انسانِ کامل ''اسم (اَللّٰہُ) اور مسمّٰی'' (ذاتِ الٰہی) کو پا لینے کا راز جانتا ہے یہ ایک خزانہ (گنج) ہے اور جس طرح کسی خزانہ تک معمّہ حل کر کے پہنچا جا سکتا ہے اسی طرح انسانِ کامل کو بھی پہچاننا ایک معمّہ ہے اور جو اس معمّہ کو حل کر لیتا ہے وہی انسانِ کامل کی حقیقت تک پہنچتا ہے۔ یعنی انسانِ کامل کی حقیقت کی پہچان ادراکِ قلبی سے ہوتی ہے اور اس کے لئے تصورِ اسم اَللّٰہُ ذات ہی ایک ذریعہ ہے۔ اسم اَللّٰہُ ذات کے تصور کے بغیر انسانِ کامل کی پہچان ناممکن ہے کیونکہ انسانِ کامل کی منزل تک بھی اسم ذات ہی پہنچاتا ہے اگر یہ صاحبِ مسمّٰی (انسانِ کامل) سے حاصل ہوا ہو۔

❁ حضرت سخی سلطان باھُو رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں:

ابتدا ھُو انتہا ھُو ہر کہ با ھُو می رسد    عارفِ عرفاں شود ہر کہ با ھُو ھُو شود

ترجمہ: ابتدا بھی ھُو ہے اور انتہا بھی ھُو ہے جو کوئی ھُو تک پہنچ جاتا ہے وہ عارف ہو جاتا ہے اور ھُو میں فنا ہو کر ھُو بن جاتا ہے۔

❁ جب عارف باللہ فنا فی اللہ برزخِ اسمِ اَللّٰہُ ذات کو تصور سے دل پر نقش کر کے اس کا مشاہدہ کرتا ہے اور ایسا معلوم ہوتا ہے کہ جسم اسمِ اَللّٰہُ میں آ گیا ہے۔ جسم غائب ہو گیا ہے اس وقت وہ ظاہر و باطن کی ہر چیز کو اسمِ اَللّٰہُ ذات کے مشاہدہ سے معلوم کرتا ہے۔ (عین الفقر)

❁ جب تک طالبِ اللہ وحدت میں غرقِ حضور نہیں ہو جاتا اور حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے ارشاد مُوْتُوْا قَبْلَ اَنْ تَمُوْتُوْا کے مطابق مرنے سے پہلے مر نہیں جاتا اس وقت تک وہ ہر مقام پر غمزدہ رہتا ہے اور محض مشاہدۂ بہشت کا مزدور بنا رہتا ہے۔

باھُوؒ بس حجاب است علم ذکر وہم حضور    ہر کہ فی اللہ شد فنا گشتہ بہ نور

ترجمہ: اے باھُوؒ! جو شخص غرق فنا فی اللہ ہو جاتا ہے وہ سراپا نور ہو جاتا ہے اور علم و ذکر و حضوری اس کیلئے حجاب بن جاتے ہیں۔

❁ اگر بارہ ہزار صاحبِ دعوت و صاحبِ ورد و وظائف و تسبیح خواں جمع ہو جائیں تو ایک ذاکر (سلطان الاذکار کے ذکر) کے مرتبے پر نہیں پہنچ سکتے۔ اگر بارہ ہزار ذاکر جمع ہو جائیں تو ایک صاحبِ مذکور الہام کے مرتبے پر نہیں پہنچ سکتے۔ اگر بارہ ہزار صاحبِ مذکور الہام جمع ہو جائیں تو ایک صاحبِ استغراقِ مراقبہ کے مرتبہ پر نہیں پہنچ سکتے ہیں، اگر بارہ ہزار صاحبِ استغراقِ مراقبہ جمع ہو جائیں تو ایک فنا فی اللہ فقیر کے مرتبے پر نہیں پہنچ سکتے کہ غرق فی التوحید موحّد کو دونوں جہان میں دائمی حیات نصیب ہوتی ہے اور وہ اِذَا تَمَّ الْفَقْرُ فَھُوَ اللّٰہ کے مرتبہ پر فائز ہوتا ہے۔ (عین الفقر)

❁ جسے وحدتِ حق تعالیٰ کا وصال حاصل نہیں اس کی سو قسم کی فضیلت بھی جہالت ہے وہ ابھی قیل و قال کی قید میں ہے۔ (عین الفقر)

- اے باھُوؒ! توحیدِ وحدت کا پیالہ بھر کے پی جا اور دنیا و عقبیٰ دونوں کو بھول جا۔ (عین الفقر)
- میں اس شان سے دریائے وحدت میں غرق ہوا ہوں کہ مجھے ازل و ابد کی بھی خبر نہیں رہی۔ (عین الفقر)
- جس شخص کو زندگی میں وحدت حاصل ہو جاتی ہے وہ مرنے کے بعد بھی واصل رہتا ہے اور جسے زندگی میں ثابت قدمی و استقامت حاصل ہو جاتی ہے اس کا خاتمہ بالخیر ہو جاتا ہے وہ مرنے کے بعد بھی صاحبِ ایمان رہتا ہے۔ (نور الہدیٰ کلاں)

فقیرِ کامل کے بارے میں آپ رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں:

- نام فقیر تنہاندا باھُوؒ، قبر جنہاں دی جیوے ھُو (بیت21)
- نام فقیر تنہاندا باھُوؒ، جیہڑے وَسدے لامکانی ھُو (بیت144)
- نام فقیر تنہاں دا باھُوؒ، جیہڑے دِل وِچ دوست ٹکاون ھُو (بیت179)
- نام فقیر تنہاندا باھُوؒ، جیہڑا گھروچ یار وِکھالے ھُو (بیت112)
- باجھ وِصال اللہ دے باھُوؒ، دُنیا کوڑی بازی ھُو (بیت181)
- باجھ وصال اللہ دے باھُوؒ، سبھ کہانیاں قصّے ھُو (بیت31)
- اندر وی ھُو تے باہر وی ھُو، باھُوؒ کِتھاں لبھیوے ھُو (بیت21)
- اَحد جد دِتّی وِکھالی، از خود ہویا فانی ھُو (بیت3)
- پڑھ توحید تے تھیویں واصل، باھُوؒ سبق پڑھیوے وَقتی ھُو (بیت55)

## توحید (وحدت الوجود)

توحید اسلام کی بنیاد ہے۔ عام مسلمانوں کے نزدیک توحید سے مراد یہ ہے کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں، اس کا کوئی شریک و ہمسر نہیں ہے۔ وہ بے نیاز ہے، نہ وہ کسی کا باپ ہے اور نہ بیٹا' وہ احد ہے' واحد ہے' لاشریک ہے' اس کے سوا کسی اور کی عبادت کفر ہے اور اس کی ذات کے ساتھ کسی کو شریک کرنا شرک ہے جسے قرآنِ حکیم میں ظلمِ عظیم کہا گیا ہے۔
لیکن جب فقراء کاملین نے توحید کی تشریح فرمائی تو کہیں تو علماء کرام عش عش کر اٹھے اور کہیں کفر کے فتویٰ کا سہارا لے کر انکے درپے آزار ہو گئے۔

لیکن بات تو یہ ہے اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں اور وہ ایک ہے' درست ہے لیکن جب وہ ایک ہے تو دوسرے کی نفی کا کیا سوال ہے؟ ایک کے ہوتے ہوئے کوئی دوسرا ہو نہیں سکتا۔ پھر جب اس کا کوئی ثانی ہے نہ شریک کہ وہ بے نظیر و بے مثال ہے تو پھر کسی اور معبود کا تصور ہی بے معنی

ہے۔لہٰذا اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں' کا مطلب ہے کہ اللہ کے سوا کوئی موجود نہیں جب وہی موجود ہے تو پھر یہ جو کچھ ہم دیکھتے ہیں کیا ہے؟ جہاں ''وہ'' ہے کوئی دوسرا ہو نہیں سکتا۔لہٰذا یہی کہا جا سکتا ہے کہ وہ سارے جہاں میں ہے اور سارا جہاں اس میں ہے۔کوئی چیز اس سے باہر نہیں۔

اس سلسلے میں تصوف میں دو نظریے بہت مقبول ہوئے ایک شیخ اکبر علامہ محی الدین ابن عربی رحمتہ اللہ علیہ اور دوسرا شہاب الدین سہروردی رحمتہ اللہ علیہ کا نظریہ۔شیخِ اکبر رحمتہ اللہ علیہ نے وحدت الوجود کے نکتہ نظر سے توحید کی شرح بیان کی اور حضرت شہاب الدین سہروردی رحمتہ اللہ علیہ نے وحدت الشہود کے نکتہ نظر سے توحید کو سمجھانے کی کوشش کی۔

صوفیاء کرام نے ظہورِ باری تعالیٰ کے جو مراتب بیان کئے ہیں انہیں ''تنزلاتِ ستہ'' کے نام سے یاد کیا جاتا ہے۔ان کو اس حدیثِ قدسی میں یوں بیان کیا گیا ہے:

کُنْتُ کَنْزًا مَخْفِیًا فَاَحْبَبْتُ اَنْ اُعْرَفَ فَخَلَقْتُ الْخَلْقَ

ترجمہ: میں ایک مخفی خزانہ تھا میں نے چاہا کہ پہچانا جاؤں پس میں نے مخلوق کو پیدا فرمایا۔(رسالہ روحی شریف)

اس حدیثِ قدسی میں کُنْتُ کَنْزًا سے مراد اللہ تعالیٰ کی ذات پاک ہے۔جس کا تعین قطعاً ناممکن ہے۔

حضرت سخی سلطان باھُوؒ فرماتے ہیں ''اللہ کی ذات کی ماہیت کو انتہائی سوچ و بچار کے ذریعہ سے بھی نہیں سمجھا جا سکتا کہ عقل و فکر کے کروڑوں قافلے بھی اس کوشش میں مر کھپ جائیں مگر وہ اللہ تعالیٰ کی ذات کی ماہیت کو نہیں سمجھ سکتے کہ اللہ کی ذات پاک ہے (ہر قسم کے قیاس سے)۔(رسالہ روحی شریف)

یہ مرتبۂ اوّل ہے اور لاتعین ہے بلکہ یہ مرتبہ ''تعین و اطلاق'' کی قید سے بھی پاک ہے۔اس مرتبہ کو احدیت کا نام دیا گیا ہے۔

اللہ تعالیٰ نے جب ''احدیت'' سے نکل کر کثرت میں آنے کا ارادہ فرمایا تو ''تعینات'' میں مرتبہ بمرتبہ نزول فرمایا۔ظہور کے ان مراتب کو صوفیاء کرام نزول کہتے ہیں۔سب سے پہلا تعین ''تعینِ اوّل'' ہے۔یہ دوسرا مرتبہ ہے جہاں صفات کا اظہار ہوا۔یعنی ''ھُو'' کو ''یاھُو'' کہنے والے کا اظہار ہوا۔اس مرتبہ کو ''وحدت'' کہتے ہیں اور اس تعین کو ''حقیقتِ محمدیہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم'' بھی کہتے ہیں یعنی پہلی بار اللہ تعالیٰ کے نور سے نورِ محمدی کا ظہور ہوا۔حدیث شریف ہے اَنَا مِنْ نُّوْرِ اللّٰہِ تَعَالٰی وَکُلُّ خَلَائِقِ مِنْ نُّوْرِیْ ترجمہ: میں اللہ کے نور سے ہوں اور تمام مخلوق میرے نور سے ہے۔اس حدیثِ پاک میں اسی تعینِ اوّل کی طرف اشارہ ہے۔

دوسرے تعین کو ''وحدانیت'' کا نام دیا گیا ہے یعنی صفات کے ساتھ اسماء کا تعین ہوا اور اسماءِ الٰہی کے انوار ظاہر ہوئے۔یہ تیسرا مرتبہ ہے۔

چوتھے درجہ پر اسماءِ الٰہی سے افعال صادر ہوئے اس مرتبہ کو ''جبروت'' یا ''عالمِ ارواح'' کہا گیا ہے۔

پانچویں درجہ پر افعال کی مثالی شکلیں ظاہر ہوئیں جسے ''ملکوت'' کا نام دیا گیا ہے۔اسے عالمِ مثال بھی کہتے ہیں جہاں فرشتے محوِ کار ہیں۔صوفیاء کرام اسے لوحِ محفوظ بھی کہتے ہیں۔

چھٹے مرتبہ پر افعال کی مثالی صورتوں نے اجسام حاصل کئے اور مختلف جسم ظاہر ہوئے اور اجسام کا یہ عالم عرش سے فرش تک پھیلا ہوا ہے۔اس کو

''عالمِ ناسوت'' کہا گیا ہے۔

اور ساتواں مرتبہ ان تمام مقامات و مراتب کی جامع صورت انسان ہے جس کی ذات میں آ کر تخلیق و ظہور مکمل ہوا اور انسانِ کامل حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی ذاتِ مقدسہ ہے۔ یہ مرتبہ تمام مراتب کا جامع ہے۔

ذاتِ حق نے ''ذات'' یعنی ''احدیت'' سے ''وحدت'' میں، وحدت سے ''واحدیت'' میں، واحدیت سے ''جبروت'' میں، جبروت سے ''ملکوت'' میں اور ملکوت سے ''ناسوت'' میں ظہور فرمایا۔ گویا اللہ تعالیٰ کی ذات نے ہر شے میں ظہور فرما کر کائنات کو قائم کیا ہوا ہے۔ وجود صرف اللہ تعالیٰ کا ہے باقی ہر شے معدوم ہے۔

صوفیاء کرام کے نزدیک یہی توحید اور یہی رسالت ہے۔ علامہ اقبالؒ اس کو یوں بیان کرتے ہیں:

بیاں میں نکتۂ توحید آ تو سکتا ہے ترے دماغ میں بت خانہ ہو تو کیا کہیے

جب انسان اللہ تعالیٰ کی طرف بڑھتا ہے اور ''سیر الی اللہ'' کرتا ہوا ان مراتب کو طے کر کے توحیدِ ذاتِ حق تک پہنچتا ہے تو اس کو عروج کہتے ہیں۔ سیر الی اللہ کی بھی ایک حد مقرر ہے لیکن توحیدِ حق میں غرق ہو کر ''سیر فی اللہ'' کرنا غیر متناہی ہے۔ اس کی کوئی حد نہیں جس طرح ذاتِ حق لا محدود ہے اس طرح اس کی سیر بھی لامحدود ہے۔ عروجِ انسانی یہ ہے کہ انسان دائرہ موجود کی چاروں قوسوں یعنی ناسوت، ملکوت، جبروت اور لاھوت کو طے کر جائے۔ ان مقامات کو طے کرنے والا انسان نبی یا ولی ہوتا ہے۔ ان تمام کمالات کے مظہرِ اتّم حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی ذاتِ مبارکہ ہے۔ پہلے اور آئندہ جس کو یہ مرتبہ نصیب ہوا یا ہوگا آپ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم ہی کے طفیل اور وسیلہ سے ہوگا۔

سلطان العارفین حضرت سخی سلطان باھُو رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں:

- حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی امت کو کامل توحید حاصل ہے سر سے لے کر پاؤں تک دل و جاں سے مکمل توحید، نہ خدا، نہ خدا سے جدا، جیسے آگ اور چنگاری، جیسے طعام اور نمک۔ (عین الفقر)

آپ رحمۃ اللہ علیہ اس مرشد کو مرشد ہی تسلیم نہیں کرتے جو طالب کو توحید کے راز تک نہیں پہنچاتا۔

- جو مرشد اپنے طالب کو پہلے روز ہی توحید لامکاں کا پتہ نہیں دیتا اور اسے توحید لامکاں تک نہیں پہنچاتا وہ مرشد فقیری کی راہ نہیں جانتا۔ (کلید التوحید کلاں)

جب آپ رحمۃ اللہ علیہ مقام ''احدیت'' تک پہنچے تو آپ رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا:

- میرا وجود اللہ تعالیٰ کی توحید میں ہمہ تن توحید ہو گیا جس کی وجہ سے مجھے اس توحیدِ مطلق کے سوا کچھ نظر نہیں آتا۔ (عین الفقر)
- میں نے خود کو دریائے توحید میں غرق کر کے خود کو پایا۔ (عین الفقر)

آپ رحمۃ اللہ علیہ طالبِ مولیٰ کو تلقین کرتے ہوئے فرماتے ہیں:

- ہر حرف میں اور ہر سطر میں تو اس کی توحید کو دیکھ اور ہمیشہ اس کی توحید کے مطالعہ میں محو رہ تاکہ تجھے حق الیقین کا مرتبہ حاصل ہو جائے۔

(عین الفقر)

- عقل فکر دِی جا نہ کائی، جتّھے وحدت سِرّ سبحانی ھُو (بیت121)
- جَد اَحمد اَحد وکھالی دِتّی، تاں کُل ہوئے فانی ھُو (ایضاً)
- اَحد جد دِتّی وِکھالی، از خود ہویا فانی ھُو (بیت03)
- اندر وِچ نماز اساڈی، ہکسے جا تتیوے ھُو (بیت14)
- زاہد زُہد کریندے تھکے، روزے نفل نمازاں ھُو
  عاشق غرق ہوئے وِچ وحدت، اَللّٰہ نال محبت رازاں ھُو (بیت104)
- ذاتے نال جاں ذاتی رلیا، تد باھُوؒ نام سدائیں ھُو (بیت201)

## محبت اہلِ بیتؓ

اہلِ بیتؓ اور خاص طور پر امام الشہداء حضرت امام حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہٗ سے محبت سلطان العارفین حضرت سخی سلطان باھُو رحمتہ اللہ علیہ کی تعلیمات کا خاصہ ہے۔ آپ رحمتہ اللہ علیہ اہلِ بیتؓ سے محبت کو ایمان کا حصہ قرار دیتے ہیں اور جو اہلِ بیتؓ سے بغض رکھتا ہے آپ رحمتہ اللہ علیہ کے نزدیک وہ خارجی اور ملعون ہے۔ آپ رحمتہ اللہ علیہ اہلِ بیت رضی اللہ عنہم کی محبت میں اس قدر غرق تھے کہ ہر سال یکم محرم سے دس محرم تک شہدائے کربلا کی یاد منایا کرتے تھے اور اُن کی یاد میں تقاریب اور ختم شریف کی محافل منعقد فرمایا کرتے تھے۔ یہ سلسلہ تین سو سال سے زائد عرصہ گزر جانے کے باوجود آج تک اس طرح مسلسل جاری ہے کہ ہر سال عاشورہ محرم کے دس دنوں میں دربار پاک پر زائرین کی آمد و رفت جاری رہتی ہے ہزاروں آ رہے ہیں تو ہزاروں زیارت کر کے واپس جا رہے ہیں۔ عاشورہ کے آخری تین ایام میں تو تعداد لاکھوں سے بھی تجاوز کر جاتی ہے۔ بعض لوگ اس کو آپ رحمتہ اللہ علیہ کا عرس مبارک سمجھتے ہیں حالانکہ آپ رحمتہ اللہ علیہ کا عرس مبارک جمادی الثانی کی پہلی جمعرات کو منعقد ہوتا ہے۔ اہلِ بیت رضی اللہ عنہم سے محبت کا جو سلسلہ آپ رحمتہ اللہ علیہ نے شروع فرمایا تھا اللہ تعالیٰ نے اسے لازوال کر دیا ہے۔

سلطان العارفین حضرت سخی سلطان باھُو رحمتہ اللہ علیہ نے ہی سب سے پہلے رسالہ روحی شریف میں سیّدہ فاطمۃ الزہرا رضی اللہ عنہا کے مرتبہ ''سلطان الفقر''[1] کو ظاہر کیا ہے ورنہ اِس سے پہلے آپ رضی اللہ عنہا کے اس مرتبہ کے بارے میں کسی کو بھی معلوم نہیں تھا۔

حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے نور کی تخلیق کے بعد جو دوسرا نور پیدا ہوا وہ سیّدہ کائنات حضرت سیّدہ فاطمۃ الزہرا رضی اللہ عنہا کا تھا۔ اس طرح امتِ محمدیہ میں آپ رضی اللہ تعالیٰ عنہا پہلی ''سلطان الفقر'' ہیں اور فقر آپ رضی اللہ عنہا کے وسیلہ سے ہی عطا ہوتا ہے۔

---

[1] مرتبہ سلطان الفقر کی شان کے بارے میں ملاحظہ فرمائیں کتاب شمس الفقرا باب ''شان سلطان الفقر''

سلطان العارفین رحمتہ اللہ علیہ اپنی کتب میں فضائلِ اہلِ بیت رضی اللہ عنہم یوں بیان فرماتے ہیں:

- ''حضرت فاطمۃ الزہرا (رضی اللہ عنہا) فقر کی پلی ہوئی تھیں اور انہیں فقر حاصل تھا۔ جو شخص فقر تک پہنچتا ہے انہی کے وسیلہ سے پہنچتا ہے۔'' (جامع الاسرار)
- جو آلِ نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام، اولادِ علی رضی اللہ عنہٗ اور اولادِ فاطمۃ الزہرا رضی اللہ عنہا کا منکر ہے وہ معرفتِ الٰہی سے محروم ہے۔ (نور الہدیٰ کلاں)
- حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام سے ''فقر'' کی بازی جیتی۔ (عین الفقر)
- چار صحابہ کو چار صفات حاصل ہیں صدق حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہٗ کو، محاسبہ نفس اور عدل حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہٗ کو، سخاوت وحیا حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہٗ کو اور علم اور فقر حضرت علی کرم اللہ وجہہ کو۔ (اسرارِ قادری)
- حضرت علی کرم اللہ وجہہ صاحبِ معرفت ہیں۔ (عین الفقر)
- حسنین کریمین رضی اللہ عنہم کے بارے میں سلطان العارفین فرماتے ہیں: اَلْفَقْرُ فَخْرِیْ (فقر) میں کمال امامینِ پاک حضرت امام حسن رضی اللہ عنہٗ اور حضرت امام حسین رضی اللہ عنہٗ کو نصیب ہوا جو حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام اور خاتونِ جنت سیّدہ فاطمۃ الزہرا رضی اللہ عنہا کی آنکھوں کی ٹھنڈک ہیں۔ (محک الفقر کلاں)
- طالبِ مولیٰ کو حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہٗ کی طرح صاحبِ غزا (کافروں سے جہاد کرنے والا) وصاحبِ رضا (اللہ پاک کی رضا پر راضی رہنے والا) ہونا چاہیے۔ (کلید التوحید کلاں)
- حضرت علی کرم اللہ وجہہ امام الاولیاء اور تمام سلاسل کے امام ہیں اور راہِ فقر میں جو مراتب عطا ہوتے ہیں وہ اہلِ بیتؓ کے وسیلہ سے ہی ہوتے ہیں۔
- خاک پایم از حسین رضی اللہ عنہٗ واز حسن رضی اللہ عنہٗ۔ (رسالہ روحی شریف)

ترجمہ: میں حضرت حسین رضی اللہ عنہٗ اور حضرت حسن رضی اللہ عنہٗ کے قدموں کی خاک ہوں۔

آپ رحمتہ اللہ علیہ اپنے پنجابی ابیات میں امامِ عاشقاں حضرت امام حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہٗ کے بارے میں فرماتے ہیں:

- جے کر دِین علم وِچ ہوندا، تاں سِر نیزے کیوں چڑھدے ھُو (بیت 68)
- سچا عشق حسینؓ ابنِ علیؓ دا باھُوؒ، سر دِیوے راز نہ بھنّے ھُو (بیت 133)

اہلِ بیتؓ سے محبت ایمان کی نشانی ہے اور جو اُن سے بغض رکھتا ہے وہ مردود، ملعون، لعنتی اور خارجی ہے۔

## غوث الاعظم سیّدنا شیخ عبدالقادر جیلانی رضی اللہ عنہٗ

سلطان العارفین حضرت سخی سلطان باھُوؒ کو غوث الاعظمؓ سے محبت اور عشق تھا اور آپؒ انہیں ''شیخِ ما'' (میرے مرشد) فرماتے ہیں آپ سیّدنا شیخ عبدالقادر جیلانیؓ کے بارے میں فرماتے ہیں:

❁ عارف باللہ مظہرِ متبرکاتِ قدرتِ سبحانی، محبوبِ ربانی پیر دستگیر حضرت شاہ عبدالقادر جیلانی قدس سرہُ العزیز دورانِ حیات ہر روز پانچ ہزار مریدوں اور طالبوں کو اس شان سے بامراد فرماتے رہے کہ تین ہزار کو مشاہدۂ نورِ واحدانیت اور معرفتِ ''اِلَّا اللّٰہ'' میں غرق کر کے ''اِذَا تَمَّ الْفَقْرُ فَھُوَ اللّٰہُ'' (جہاں فقر کی تکمیل ہوتی ہے وہیں اللہ ہوتا ہے۔ مقام فنا اللہ بقا باللہ) کے مرتبے پر پہنچاتے رہے اور دو ہزار کو مجلسِ محمدی (صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم) کی حضوری سے مشرف فرماتے رہے۔ (شمس العارفین)

❁ مرشد کو ایسا صاحبِ نظر ہونا چاہیے جیسا کہ میرے پیر محی الدینؓ ہیں کہ ایک ہی نظر میں ہزار ہا ہزار طالبوں مریدوں میں سے بعض کو معرفتِ ''اِلَّا اللّٰہ'' میں غرق کر دیتے ہیں اور بعض کو حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی مجلس کی دائمی حضوری بخش دیتے ہیں۔ (شمس العارفین)

| | | |
|---|---|---|
| ۱۔ | چوں نباشد پیر میرانؓ زندہ دین | آں وزیرِ مصطفیؐ روح الامین |
| ۲۔ | شاہ عبدالقادرؓ است راہبرِ خدا | دم بدم آں جاں بجاں است مصطفیؐ |
| ۳۔ | باھُو از غلامان مریدش خاکِ پا | گوئے برد از غوث و قطب اولیاء |

ترجمہ: (۱) پیرِ میراںؓ ''دین کو زندہ کرنے والے'' کیوں نہ ہوں کہ وہ رُوح الامین اور وزیرِ مصطفیؐ (صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم) ہیں (۲) ''شاہ عبدالقادرؓ راہبرِ خدا ہیں اس لئے ہر وقت حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے ہم مجلس رہتے ہیں۔ (۳) باھُوؒ اُن کے خاکِ پا مرید غلاموں میں سے ایک غلام ہے اس لیے کہ یہ دوسرے غوث وقطب اولیاء سے بلند مرتبہ ہے۔ (کلید التوحید کلاں)

| | | |
|---|---|---|
| ❁ | باھُوؒ شد مریدش از غلامانِ بارگاہ | فیض فضلش می دہاند از الٰہ |
| | باھُوؒ! سگِ درگاہِ میرانؓ فخر تر | غوث و قطب زیرِ مرکب بار بر |

ترجمہ: ''باھُوؒ! اُن کی بارگاہ کے غلاموں میں شامل ہو کر اُن کا مرید ہوگیا ہے اس لئے طالبانِ مولیٰ کو بارگاہِ الٰہی سے فیض و فضلِ ربی دلواتا ہے۔ اے باھُوؒ! درگاہِ میراںؓ کا کتا ہونا بھی بڑے فخر کی بات ہے کہ زمانے بھر کے غوث وقطب بھی حضرت میراںؓ کی سواری بننے پر فخر کرتے ہیں۔'' (کلید التوحید کلاں)

آپؒ اپنے پنجابی ابیات میں فرماتے ہیں:

❁ بغداد شریف وَنج کراہاں، سَودا نے کِتوسے ھُو (بیت25)

- بغداد شہر دی کیا نشانی، اُچیاں لمیاں چیراں ھُو (بیت24)
- حق حضور اُنہاں نوں حاصل باھُوؒ، جنہاں مِلیا شاہ جیلانیؓ ھُو (بیت98)
- سن فریاد پیراں دیا پیرا، میں آکھ سناواں کینوں ھُو (بیت109)
- سن فریاد پیراں دیا پیرا، میری عرض سنیں کن دَھر کے ھُو (بیت108)
- طالب غوث الاعظمؓ والے، شالا کدے نہ ہووَن ماندے ھُو (بیت117)

## شریعتِ محمدی صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم

فقر اور فقراء کے خلاف پروپیگنڈہ کرنے والے نام نہاد ''توحید پرست'' اکثر یہ الزام لگاتے ہیں کہ صوفیاء کرام ظاہری شریعت سے گریزاں ہوتے ہیں اور بعض تو انہیں تارکِ شریعت تک قرار دیتے ہیں۔ حالانکہ یہ بات روزِ روشن کی طرح عیاں ہے کہ فقر اور فقراء کی جدوجہد اور سلوک کا سارا انحصار تقویٰ پر ہے۔ تقویٰ دین کی اصل روح ہے۔

- جیسا کہ مولانا رومؒ فرماتے ہیں:

ما از قرآن بر گرفتم مغز را استخواں پیش سگاں انداختیم

ترجمہ: ہم نے قرآنِ پاک سے اس کا اصل مغز اور حقیقت پائی اور دنیاوی کتوں اور نفسانی وشیطانی کام کرنے والوں کے آگے ہڈیاں پھینک دیں۔

ہوسکتا ہے کہ یہ الزام لگانے والوں نے استدراجی کیفیت کے حامل عاملین کے بارے میں یہ مشاہدہ کیا ہو اور فتویٰ جاری کر دیا ہو۔ جتنے بھی فقراءِ کاملین گزرے ہیں وہ شریعتِ مطہرہ پر سختی سے کاربند رہے۔ ہاں اگر مجذوبیت' قلندریت یا سکر وغیرہ کا غلبہ ہو جائے تو شیشۂ عقل پاش پاش ہو جاتا ہے لیکن اس کی سزا شریعت نے منصورؒ حلاج جیسی رکھی ہے۔

سلطان الفقر ششم حضرت سخی سلطان محمد اصغر علی رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں:

- شریعت سے مراد علمِ ظاہر اور علمِ باطن کا اکٹھا ہونا ہے۔ جس کے پاس ایک علم ہے وہ اہلِ شریعت ہونے کا دعویٰ نہ کرے۔
- ہم نے جو بھی مرتبہ حاصل کیا شریعت پر چل کر حاصل کیا۔
- شریعتِ مطہرہ کی مکمل پابندی' پیروی اور اتباع کے بغیر فقر کا کوئی مقام اور منزل حاصل نہیں ہوسکتی اور فقر کے تمام مدارج شریعت کی برکت سے حاصل ہوتے ہیں۔ (شمس الفقرا)

حضرت سخی سلطان باھو رحمتہ اللہ علیہ ساری زندگی سنتِ نبوی صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم اور شریعتِ محمدی صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم پر اس طرح

کاربند رہے کہ زندگی بھر آپؒ سے ایک مستحب بھی فوت نہیں ہوا۔ آپؒ فرماتے ہیں:

❁ ہر مراتب از شریعت یافتم پیشوائے خود شریعت ساختم

ترجمہ: میں نے شریعت پر عمل پیرا ہو کر ہر مرتبہ حاصل کیا ہے اور اپنا پیشوا اور راہبر شریعت کو بنایا ہے۔

❁ ہر وہ طریقہ جسے شریعت رد کردے وہ زندقہ ہے ہر وہ راہ جسے شریعت ٹھکرا دے وہ کفر کی راہ ہے، شیطان کی راہ ہے۔ خواہشاتِ نفسانی کی راہ ہے راہزن کمینی دنیا کی راہ ہے۔

❁ برد بالا عرش و کرسی با شریعت شاہراہ ہر مقامش خوش بدیدم سرِّ وحدت از اِلٰہ

ترجمہ: شاہراہِ شریعت پر چل کر میں عرش و کرسی سے بالا مقامات پر جا پہنچا اور اللہ تعالیٰ کے سرِّ وحدت کے ہر مقام کو میں نے اچھی طرح دیکھا۔

❁ سچا راہ محمدؐ والا باھُوؒ، جیں وِچ ربّ لبھیوے ھُو (بیت14)

## نفس

اللہ تعالیٰ نے انسانی نفس کو بڑا عجیب بنایا ہے۔ یہ خواہشات کی آماجگاہ ہے ہر طرح کی بُری خواہشات اور باغیانہ خیالات اسی میں پیدا ہوتے ہیں۔ یہی انسان کو اللہ تعالیٰ کے احکامات کی نافرمانی کے متعلق ابھارتا ہے اور یہی شہوت کے وقت حیوانوں جیسی حرکتیں کرتا ہے۔ غصہ میں درندوں کی طرح اظہارِ وحشت کرتا ہے۔ جب بھوکا ہوتا ہے تو حلال و حرام کی تمیز کھو دیتا ہے اور جب سیر ہوتا ہے تو باغی، سرکش اور متکبر ہو جاتا ہے۔ مصیبت کے وقت بے صبروں کی طرح آہ و زاری کرتا ہے۔ غرضیکہ انسان کا نفس کسی حال میں بھی خوش نہیں رہتا۔ انسان کو ہر وقت نت نئے فتنوں میں مبتلا کرنے کے درپے رہتا ہے اور جو اس کو قابو میں لاتا ہے وہی ''وصالِ الٰہی'' کی منزل تک پہنچتا ہے لیکن اس کو مارنا بڑا ہی مشکل ہے۔ اور نفس کا مرنا ہی دل کی حیات ہے۔ نفس کیا ہے؟ نفس انسانی بدن میں ایسا چور ہے جو انسان کو خدا کی طرف مائل نہیں ہونے دیتا۔ نفس بندے اور خدا کے درمیان حجابِ اکبر ہے۔ انسانی وجود کے لیے نفس اور شیطان دو ایسی قوتیں ہیں جو ہمیشہ فطرتِ انسانی کو گناہوں کی طرف لے جاتی ہیں۔ شیطان جب آدم علیہ السلام کو سجدہ نہ کرنے کی وجہ سے لعنتی ہوا تو اُس نے آدم علیہ السلام اور اس کی اولاد سے دشمنی اور اس کو گمراہ کرنے کا بیڑا اٹھایا۔ جب آدم علیہ السلام کا بت تیار ہو چکا تو شیطان نے حسد اور نفسانیت کی وجہ سے اس پر تھوک دیا۔ یہ تھوک حضرت آدم علیہ السلام کی ناف کے مقام پر جا پڑی جس سے آدم کے وجود میں نفس کی بنیاد پڑی۔ نفس شیطان کا قدیمی ہتھیار ہے اور وہ بنی آدم کے وجود میں نفس کے اِسی مورچے سے زہر بھرے تیر چلا کر انسان کو گمراہ کرتا رہتا ہے۔ لیکن اگر یہی نفس شیطان کے اثر سے نکل کر بنی آدم کے کنٹرول میں آ جائے تو اللہ اور بندے کے درمیان سے حجاب اٹھ جاتا ہے۔ نفس کی چار اقسام ہیں۔ جوں جوں طالب ''ذکر اور تصورِ اسم اَللّٰہُ ذات'' میں ترقی

کرتا چلا جاتا ہے نفس کا تزکیہ ہوتا چلا جاتا ہے۔ اوّل نفسِ امارہ ہوتا ہے۔ اسے نفسِ امارہ اس لیے کہتے ہیں کہ یہ ہر وقت برائی کا امر کرتا ہے۔ جیسا کہ اللہ تعالیٰ سورہ یوسف میں فرماتا ہے:

❁ اِنَّ النَّفْسَ لَاَمَّارَةٌ ۢ بِالسُّوْٓءِ (سورہ یوسف۔53)

ترجمہ: بیشک نفسِ امارہ بُرائی کا امر کرتا ہے۔

یہ نفس کفار، مشرکین، منافقین، فاسقین اور فاجر لوگوں کا ہوتا ہے۔ اگر اس کی اصلاح اور تربیت نہ کی جائے تو یہ اپنی سرکشی، بغاوت اور طغیان میں ترقی کرتا ہے اور انسان سے حیوان، حیوان سے درندہ بلکہ مطلق شیطان بن جاتا ہے۔ ایسی حالت میں نفس کی باطنی بیماری لاعلاج ہو جاتی ہے اور آخر وہ ہلاک ہو جاتا ہے۔ آپ رحمتہ اللہ علیہ بیت میں فرماتے ہیں:

❁ صُورت نفس امّارہ دِی، کوئی کُتا گلّر کالا ھُو (بیت115)

اگر نفس کی اصلاح اور نیک تربیت شروع ہو جائے تو وہ بتدریج باطن میں عالمِ ملکوت اور حیاتِ طیبہ کی طرف ترقی کرتا ہے اور اس کا نفس امارہ سے لوامہ ہو جاتا ہے۔ لوامہ کے معنی ہیں ملامت کرنے والا۔ یعنی گناہ پر انسان کو اُسکا نفس ملامت کرتا ہے اور پشیمانی دلاتا ہے۔ اور اللہ تعالیٰ کی طرف سے تائیدِ غیبی اور توفیقِ باطنی چونکہ ایسے نفس کے شاملِ حال رہتی ہے لہٰذا گناہ پر نفس انسان کو شرمسار کرتا رہتا ہے۔ ایسے نفس کو موت، روزِ قیامت اور حساب کتاب وغیرہ ہر وقت یاد رہتے ہیں۔ چنانچہ اللہ تعالیٰ اپنے رسول صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی زبانی روزِ قیامت کے ساتھ ایسے نفس کی بھی قسم اٹھاتا ہے:

❁ لَآ اُقْسِمُ بِيَوْمِ الْقِيٰمَةِ ۝ وَلَآ اُقْسِمُ بِالنَّفْسِ اللَّوَّامَةِ ۔ (القیٰمۃ۔1-2)

ترجمہ: خبردار! میں قسم کھاتا ہوں روزِ قیامت کی اور نیز قسم کھاتا ہوں نفسِ لوامہ (گناہوں پر ملامت کرنے والے نفس) کی۔

اسکے بعد نفس کا جب تزکیہ ہوتا ہے تو وہ لوامہ سے ملہمہ ہو جاتا ہے۔ ایسا نفس گناہ کے ارتکاب سے پہلے اہلِ نفس کو تائیدِ غیبی سے الہام کرتا ہے کہ خبردار! اللہ تعالیٰ سے ڈرو۔ گناہ سے باز آجاؤ۔ ایسے نفس کا نقشہ اللہ تعالیٰ نے اس آیت میں بیان فرمایا ہے:

❁ وَاَمَّا مَنْ خَافَ مَقَامَ رَبِّهٖ وَنَهَى النَّفْسَ عَنِ الْهَوٰى ۝ فَاِنَّ الْجَنَّةَ هِىَ الْمَاْوٰى ۝ (النّٰزعٰت۔40-41)

ترجمہ: اور جو شخص (قیامت کے روز) اللہ کے روبرو حساب کے لیے کھڑا ہونے سے ڈرا اور اُس نے اپنے نفس کو ہوا اور خواہشاتِ نفسانی سے باز رکھا۔ بیشک ایسے شخص کا ٹھکانہ بہشت ہے۔

یہ نفسِ ملہمہ انسان کو ارتکابِ گناہ کے وقت تائیدِ غیبی کے ذریعے یا الہام سے گناہوں اور غلط کاموں سے روکتا ہے اور یہ الہام مختلف طریقوں سے ہوا کرتا ہے۔ بعض دفعہ انسان کو صحیح دلیل اور خیال کے ذریعے گناہ سے روکتا ہے، بعض کو غیب سے الہام کے ذریعے بے صوت و آواز القاء ہوتا ہے اور بعض دفعہ خواب کے ذریعے آگاہ کیا جاتا ہے جس سے انسان کے دل میں خوفِ خدا موجزن ہو جاتا ہے اور انسان گناہ سے باز آجاتا ہے اس کے بعد جب نفس باطن میں ترقی اور عروج حاصل کرتا ہے اور اس کا تزکیہ ہو جاتا ہے تو وہ ''نفسِ مطمئنہ'' ہو جاتا ہے۔ گویا

نفس اس ازلی راہزن شیطان سے نجات پا کر اپنی منزل دارالامن اور منزلِ حیات تک پہنچ کر اپنے مقصود کو پالیتا ہے جو مقامِ لا تخف ولا تحزن (خوف وغم سے امن کا مقام) ہے۔

❁ اَلَآ اِنَّ اَوْلِيَآءَ اللّٰهِ لَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا هُمْ يَحْزَنُوْنَ ۝ (یونس۔62)

ترجمہ: بے شک اولیاء کرام کو نہ تو کوئی غم ہوتا ہے اور نہ کوئی خوف۔

ایسے نفس والا سالک اللہ تعالیٰ کا دوست اور مقرب بن جاتا ہے۔ اللہ تعالیٰ اس سے راضی اور وہ اللہ سے راضی ہو جاتا ہے۔ جیسا کہ اللہ نے ایسے اہلِ نفسِ مطمئنہ کے حق میں فرمایا ہے:

❁ يٰٓاَيَّتُهَا النَّفْسُ الْمُطْمَئِنَّةُ ۝ ارْجِعِيْٓ اِلٰى رَبِّكِ رَاضِيَةً مَّرْضِيَّةً ۝ فَادْخُلِيْ فِيْ عِبٰدِيْ ۝ وَادْخُلِيْ جَنَّتِيْ ۝ (الفجر۔27-30)

ترجمہ: ''اے نفسِ مطمئنہ! لوٹ اللہ تعالیٰ کی طرف۔ ایسی حالت میں کہ وہ تجھ سے راضی ہے اور تو اُس سے راضی ہے۔ پس میرے بندگانِ خاص کے حلقے میں شامل اور میری بہشت قرب و وصال میں داخل ہو جا۔''

اسی نفس کے بارے میں آپ رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں:

❁ ایہو نفس اساڈا بیلی، جو نال اساڈے سِدّھا ھُو (بیت7)

ایسا پاکیزہ نفس انبیاء اور اولیاء کا ہوتا ہے۔ نفس کی یہ باطنی شخصیت بہت ارفع اور اعلیٰ ہوتی ہے اور یہ تمام مراتب اسمِ اَللّٰہُ ذات کے ذکر، تصور اور مرشد کامل اکمل نورالہدیٰ سے حاصل ہوتے ہیں ورنہ ظاہری عبادات سے نفس کا یہ مرتبہ اور مقام ہرگز حاصل نہیں ہوتا خواہ ساری عمر زہد و عبادت سے کمر کبڑی ہو جائے اور سوکھ کر کانٹا ہو جائے۔ بلکہ ظاہری عبادت کی کثرت سے نفس سرکشی اختیار کر کے تکبر وانانیت کی گرفت میں آ جاتا ہے۔ ابلیس کی مثال آپ کے سامنے ہے۔

اولیاء کرام نے اپنی تصنیفات میں نفس کے شر سے محفوظ رہنے کی تعلیمات دی ہیں اور نفسِ مطمئنہ کے حصول پر زور دیا ہے۔

سلطان العارفین حضرت سخی سلطان باھُو رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں:

❁ نفس وشہوت اور ہوا و ہوس کا خاتمہ کر، تاکہ تجھے خدائے وحدہٗ لاشریک کا قرب نصیب ہو۔ (کلید التوحید کلاں)

❁ نفس کیا چیز ہے؟ شیطان کیا چیز ہے؟ دنیا کیا چیز ہے؟ نفس بادشاہ ہے، شیطان اس کا وزیر ہے اور دنیا ان دونوں کی ماں ہے جو ان کی پرورش کرتی ہے۔ (عین الفقر)

❁ نفس مملکتِ وجود میں بادشاہ ہے اور شیطان اس کا وزیر اعظم، جو ہر وقت مصلحت اندیشی اور خود پرستی کی منصوبہ بندی کرتا رہتا ہے۔

(کلید التوحید کلاں)

❁ جاں توڑی ایہہ نفس نہ ماریں، تاں ایہہ وقت کھڑیندا ھُو (بیت93)

❁ نفس کُتّے نوں بنّھ کراہاں، فہما فہم کچیوے ھُو (بیت94)

❁ نفسِ مطمئنہ کے بھی تین حروف ہیں 'ن' 'ف' 'س' حرفِ 'ن' سے نالد یعنی دِن رات خوفِ خدا میں رونے والا' نہی یعنی اللہ تعالیٰ کی ممنوعہ باتوں سے پرہیز کرنے والا اور نیکی پھیلانے والا۔ نانِ حلال یعنی نیک کمائی کھانے والا' اطاعت بے ریا اختیار کرنے والا' ایمان کی سلامتی والا' ناصر التوفیق یعنی توفیقِ الٰہی سے مدد کیا ہوا اور ذکر فکر و اشغال اللہ یعنی تصورِ اسمِ اَللّٰہُ ذات کی مدد سے مراقبہ و معرفت و مشاہدہ نور میں مستغرق۔ نفس جب نورِ الٰہی میں غرق ہوتا ہے تو مغفور ہو کر نفسِ مطمئنہ بن جاتا ہے کہ اللہ بخشنے والا رحم کرنے والا ہے۔ حرف 'ف' سے فخرِ دین' کفر و اسلام کے درمیان 'فرق' کرنے والا۔ فرمانِ حق تعالیٰ ہے: ترجمہ: ''یہ اس لیے ہے کہ مومنوں کا مولیٰ اللہ ہے اور کافروں کا مولیٰ کوئی نہیں۔'' اہلِ نفسِ مطمئنہ حق الیقین کے مرتبے پر فائز ہوتا ہے اور صاحبِ حق الیقین اسے کہتے ہیں کہ جسے استغراقِ حق حاصل ہوا اور وہ باطل کی طرف متوجہ نہ ہو۔ حق اسلام ہے اور باطل کفر ہے اسلام کی بنیاد فقر اور معرفتِ الٰہی ہے۔ کفر کی بنیاد درہم دنیا ہے، بدعت کی بنیاد حُبِّ دنیا ہے اور ہدایت کی بنیاد حُبِّ الٰہی ہے۔ اور حرف ''س'' سے سرِ راستی راہ با استغراقِ اللہ یعنی صراطِ مستقیم پر گامزن اور تصورِ اسمِ اَللّٰہُ ذات میں غرق، بظاہر مشغولِ سجدہ سجود لیکن بباطن غرق فنا فی اللہ با معبود۔ ان صفات سے متصف نفسِ مطمئنہ انبیاء و فقراء کا ہوتا ہے۔ اور بہت کم صاحبِ ولایت اولیاء کا ہوتا ہے۔ (کلید التوحید کلاں)

❁ نفسِ مطمئنہ ایک سواری ہے جس کی رسائی رازِ الٰہی تک ہے اور یہ مشاہدۂ توحیدِ حق تک پہنچاتی ہے۔ (کلید التوحید کلاں)

❁ اپنے نفس کو مارے بغیر کسی نے عشقِ حق نہیں پایا۔ (عین الفقر)

❁ تابع نفس (نفسِ مطمئنہ) پیاری جان سے بہتر دوست ہے۔ نفس کو احمق و بے تمیز لوگ کیا جانیں؟ (عین الفقر)

❁ طالبِ اللہ کو چاہیے کہ ہر دم اور ہر گھڑی رات دن نفس کی مخالفت کرتا رہے اور کسی وقت بھی اس سے غافل نہ رہے کیونکہ نفس کافر ہے۔ (عین الفقر)

❁ نفس پلیت پلیتی کیتی باھُوؒ، کوئی اصل پلیت تاں ناسے ھُو (بیت 151)

آپؒ نے اپنی تعلیمات میں ''تصورِ اسمِ اَللّٰہُ ذات'' کے ذریعے نفسِ مطمئنہ کے حصول پر زور دیا ہے۔ آپؒ فرماتے ہیں:

❁ تصورِ اسمِ اَللّٰہُ ذات کی مشق سے آدمی کے وجود میں نفس بیمار ہو جاتا ہے گویا کہ اُسے خسرے کی بیماری لاحق ہو گئی ہے۔ تصورِ اسمِ اَللّٰہُ ذات سے نفس کو ایسی بے قراری لاحق ہو جاتی ہے کہ اُسے کسی پل آرام نہیں آتا بلکہ اس کی ہستی ہی مٹ جاتی ہے۔ یہ نافرمان نفس فرمانبردار بن جاتا ہے اور ایک غلام کی طرح ہمیشہ زیرِ فرمان رہتا ہے۔ (کلید التوحید کلاں)

❁ جس شخص کا نفس ابتدا میں سرکش اور امارہ ہوتا ہے تو تصورِ اسمِ اَللّٰہُ ذات کی مشق کرنے سے پہلے لوامہ بنتا ہے پھر ملہمہ اور آخر میں مطمئنہ بن جاتا ہے۔ (کلید التوحید کلاں)

# ترکِ دنیا

واضح ہو کہ عام طور پر مال و دولت کی فراوانی کو دنیا سمجھا جاتا ہے مگر اولیاء و فقراء نے دنیا کی تعریف یوں کی ہے کہ:

- ''ہر وہ چیز دنیا ہے جو اللہ کی یاد سے ہٹا کر اپنی طرف مشغول یا متوجہ کر لے۔''
- جیسا کہ حضورِ اکرم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کا ارشادِ مبارک ہے:

مَا شَغَلَكَ عَنِ اللّٰهِ فَهُوَ صَنَمُكَ۔

جو چیز تجھے اللہ تعالیٰ کی طرف سے ہٹا کر اپنے ساتھ مشغول کر لے وہ تیرا بت ہے۔

ترکِ دنیا کی اصطلاح کو منکرین اور ناقدینِ تصوف و طریقت نے خوب اچھالا ہے اور اسے رہبانیت یا غیر اسلامی قرار دے کر ردّ کر دیا گیا ہے۔ دراصل صوفیاء کرام کے فلسفہ کے مطابق اس اصطلاح کو سمجھنے کی کوشش ہی نہیں کی گئی۔ اصل میں صوفیاء کرام کے فلسفہ کے مطابق ترکِ دنیا سے مراد ترکِ ہوسِ دنیا ہے یعنی دنیا سے باطنی لاتعلقی کا نام ترکِ دنیا ہے۔

سلطان العارفین حضرت سخی سلطان باھُو رحمتہ اللہ علیہ نے بھی اپنی تعلیمات میں ترکِ ہوسِ دنیا پر بہت زور دیا ہے۔ آپ دُنیا کی تباہ کاریوں کا ذکر کرتے ہوئے فرماتے ہیں:

- دنیا ایک پُر درد بلا ہے جو حق تعالیٰ کے ذکر و فکر سے جدا کر دیتی ہے۔ (عین الفقر)

اہلِ دنیا اور انبیاء کرام و اولیاء کرام میں فرق صرف ترکِ دنیا اور محبتِ دنیا کا تھا۔ آپؒ فرماتے ہیں:

- سونا، چاندی، اونٹ، گھوڑے، بیل، گدھے، ہاتھی، نوکر، سپاہی وغیرہ ابوجہل و یزید کا خزانہ و لشکر تھا۔ جبکہ صبر، شکر، ذکر فکر، ذوق، شوق، محبت، عشق، نماز، روزہ اور فقر صحابہ کرامؓ، مسلم، مومن، فرقان نص حدیث حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم اور امام صاحبان کا لشکر تھا۔ نقارہ و دہل و دف و شرنا وغیرہ ابوجہل و یزید کی نوبت تھی جبکہ بانگ و اذان اور ذکرِ اللہ کا بلند نعرہ حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم و امام صاحبان کی نوبت تھی اور ہے۔ نوبتِ دنیا و بادشاہی باطل و فانی ہے جبکہ نوبتِ دینِ محمدی صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم باقی و غیر فانی ہے۔ (عین الفقر)
- جان لے حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام سے جس نے جنگ و دشمنی کی اسی درہمِ دنیا نے کی۔ اگر ابوجہل مفلس ہوتا تو حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی تابعداری کرتا۔ امام حسن و حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہم کو شہید کیا تو اسی دنیا نے۔ (عین الفقر)
- انسان دنیاوی خواہشات اور لذّات سے کبھی سیر نہیں ہوتا۔ جو شخص دنیا کی محبت دِل سے نہیں نکالتا اسے نہ قربِ الٰہی حاصل ہوتا ہے نہ مجلسِ محمدی صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی حضوری۔ اور نہ اس کے قلب، قالب اور ہر ایک بال سے ذکرِ اَللّٰهُ جاری ہوتا ہے۔ معرفتِ الٰہی ترکِ دنیا کے بغیر حاصل نہیں ہوتی۔ (کلید التوحید کلاں)

- جان لے نفسِ امارہ، شیطان اور دنیا تینوں کا آپس میں گٹھ جوڑ ہے۔ (اسرارِ قادری)

یعنی انسان کو اللہ کی یاد سے غافل کرنے کیلئے ان تینوں نے محاذ بنا رکھا ہے۔

- دین اور دنیا کی محبت ایک دل میں جمع نہیں ہوسکتیں جیسے آگ اور پانی ایک برتن میں اکٹھے نہیں ہوسکتے۔ (عین الفقر)
- آپ رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں:

ہر کہ در مردار غرق است کے شود دیدار جو　　　غیر اللہ ہرچہ باشد دفترے از دِل بشو

ترجمہ: جو شخص دنیائے مردار کی طلب میں غرق ہو جائے وہ دیدارِ الٰہی کا طلب گار کہاں ہوسکتا ہے پس تُو اپنے دفترِ دل سے غیر اللہ کا ہر نقش مٹا دے۔ (کلید التوحید کلاں)

- جس دل میں دنیا کی محبت سما گئی ہو، ظلمات و خطراتِ شیطانی چھا گئے ہوں اور خواہشاتِ ہوس و نفسانی بھر چکی ہوں اس دل پر حق تعالیٰ کی نظرِ رحمت نہیں ہوتی۔ (عین الفقر)

- اِیہہ دُنیا زَن حیض پلیتی، ہرگز پاک نہ تِھیوے ھُو (بیت 11)
- ادھی لعنت دُنیا تائیں، تے ساری دنیاداراں ھُو (بیت 10)
- قہر پوے تینوں رہزن دُنیا، تو تاں حق دا راہ مریندی ھُو (بیت 6)
- اِیہہ دُنیا زَن حیض پلیتی، کتنی مَل مَل دھووَن ھُو (بیت 5)
- دُنیا ڈھونڈن والے کُتّے، دَر دَر پھرن حیرانی ھُو (بیت 89)
- دُنیا گھر منافق دے، یا گھر کافر دے سونہدی ھُو (بیت 88)
- دِین تے دُنیا سکیاں بھیناں، تینوں عقل نہیں سمجھیندا ھُو (بیت 87)
- جیندے اندر حُبّ دُنیا باھُوؒ، اوہ مول فقیر نہ تھیوے ھُو (بیت 72)

## ریا کاری

ریا کاری سے مراد دکھاوا ہے۔ یعنی کوئی بھی کام یا عمل صرف اس لیے کیا جائے جس کا مقصد صرف دکھاوا یا شہرت ہو اور وہ خالص اللہ تعالیٰ کی رضا کے لئے نہ ہو، اسے ریا کاری کہا جائے گا۔ اولیاء کرام کے نزدیک اللہ کی بندگی اور اطاعت میں ریا کاری بہت بڑا گناہ ہے اور یہ شرک کے قریب تر ہے۔

اللہ کی مخلوق کو راہِ حق سے ہٹانے کے لئے شیطان کے پاس ریا کاری کا حربہ بہت بڑا ہتھیار ہے۔ بڑے بڑے عابد زاہد اس میں مبتلا

ہو جاتے ہیں کیونکہ ریا کا مرض انسان کے دِل میں جاگزیں ہوتا ہے اور نفس اس کا آلہ کار بن جاتا ہے اسے ختم کرنا بڑا مشکل ہوتا ہے اور یہ پھر انسانی فطرت کی کمزوری ہے کہ وہ چاہتا ہے کہ اس کی بزرگی کا بہت جلد شہرہ اور چرچا ہو جائے اور لوگ اسے نیک، عابد اور زاہد سمجھیں۔ اور اگر راہِ حق میں یہ دنیوی مقصد شامل ہو جائے تو طالبِ مولیٰ کا باطنی سفر رُک جائے گا اور اگر یہ مرض مستقل صورت اختیار کر لے تو طالبِ مولیٰ کا سفر بالکل ہی ختم ہو جاتا ہے اور انسان گمراہ ہو کر روسیاہ ہو جاتا ہے۔

سلطان العارفین حضرت سخی سلطان باھُو رحمتہ اللہ علیہ نے بھی اپنی تصنیفات میں ریا کاری سے متعلق بہت سی آیات اور احادیث کا حوالہ دیا ہے اور اُن علماء کی مذمت کی ہے جن کا مقصد صرف مال و دولت اکٹھا کرنا ہے۔ ایسے لوگ ظاہر و باطن دونوں طرف سے فارغ ہوتے ہیں۔

آپ رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں:

- علم دو قسم کا ہے۔ علمِ رحمانی جو ترکِ دنیا کی خاطر اہلِ طاعت کے لئے ہے اور علمِ شیطانی جو حبِ دنیا، حرص، حسد، کبر اور اہلِ بدعت کے لیے ہے۔ (عین الفقر)
- عالم روزی معاش کی طرف متوجہ ہے۔ اُسے سونے چاندی کا انتظار ہے مگر فقیر دنیا اور اہلِ دنیا سے بیزار ہے۔ (عین الفقر)

آپ اپنی تصنیفات میں ان جعلی صوفیاء اور علماء پر سخت تنقید کرتے ہیں جو صرف اس لیے زہد و تقویٰ اختیار کرتے ہیں کہ یا تو اس سے انہیں مالی فوائد حاصل ہوں یا شہرت یا حکمرانوں کی ہم نشینی۔

- پڑھ پڑھ علم ملوک رجھاون، کیا ہویا اِس پڑھیاں ھُو (بیت33)
- پڑھ پڑھ عِلم مشائخ سداون، کرن عبادت دوہری ھُو (بیت35)
- پڑھ پڑھ عِلم ہزار کتاباں، عالم ہوئے بھارے ھُو (بیت36)

- بعض لوگوں کی ریاضت ریا پر مبنی ہوتی ہے جو سراسر تسکینِ ہوائے نفس، رجوعاتِ خلق اور ننگ و ناموس کی خاطر کی جاتی ہے۔ (کلید التوحید کلاں)

الغرض ریا کار کا کوئی عمل یا عبادت قبول نہیں ہوتی بلکہ یہی عمل اور عبادت وبالِ جان بن جاتی ہے اور خاص کر ''راہِ فقر'' میں جو طالب ''ریا کاری'' میں مبتلا ہو جاتا ہے وہ اسے دین و دنیا دونوں جہانوں میں ''روسیاہ'' کر دیتی ہے۔

## اخلاصِ نیت

نیت چونکہ اعمال کی بنیاد ہے لہٰذا اِسکے بارے میں حدیثِ نبوی صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم ہے:

- عملوں کا دار و مدار نیتوں پر ہے۔
- اللہ تعالیٰ نہ تمہاری صورتوں اور اعمال کو دیکھتا ہے بلکہ تمہارے دِلوں اور نیتوں کو دیکھتا ہے۔

راہِ حق میں نیت میں اخلاص کا شامل ہونا بہت ضروری ہے۔ نیت کے اندر جس قدر خلوص ہوگا وہ عمل اسی قدر مقبول ہوگا۔ اسی بارے میں حدیثِ نبوی صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم ہے کہ مومن کی نیت بہتر ہے اس کے عمل سے۔

اخلاص بہت بڑی دولت ہے کیونکہ جس نے اخلاص کو پالیا اس نے گویا نفس کو قابو میں کرلیا اور اس نے اللہ کو راضی کرلیا اور اگر اللہ تعالیٰ کی رضا حاصل ہوگئی تو دنیا کی ہر چیز مل گئی۔

قرآنِ مجید میں ارشادِ باری تعالیٰ ہے:

- فرما دیجئے کہ بے شک مجھے حکم ہوا ہے کہ اخلاص سے اللہ کی صرف اسی کے لیے عبادت کروں۔ (سورہ زمر-11)
- آپ (صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم) اخلاص کے ساتھ اللہ کو پکاریں اگرچہ یہ کافروں کو کتنا ہی بُرا کیوں نہ لگے۔ (سورہ مومن-14)
- پس ہم نے اس کتاب کو تمہاری طرف حق کے ساتھ نازل کیا ہے پس اللہ کی عبادت کرو اور اسی کے لئے عبادت میں اخلاص پیدا کرو۔ (سورہ زمر-2)

حضورِ اکرم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کا ارشادِ مبارک ہے:

- اخلاص والوں کے لئے خوشخبری ہے اور مبارک ہو جو ہدایت کے چراغ ہیں ان کے ذریعے تمام سیاہ فتنے دور ہوجاتے ہیں۔ (نسائی شریف)

سلطان العارفین حضرت سخی سلطان باھُو رحمتہ اللہ علیہ نے اپنی تعلیمات میں اخلاصِ نیت پر بہت زور دیا ہے اور اپنی تصنیفات میں قرآن و حدیث کے حوالوں سے ثابت کیا ہے کہ اللہ پاک نہ تو اعمال کو دیکھتا ہے اور نہ صورتوں کو بلکہ وہ نیتوں اور دِلوں کے اخلاص کو دیکھتا ہے۔ اس لیے آپ نے راہِ فقر میں کامیابی کے لئے اخلاصِ نیت کی اہمیت کو واضح کرتے ہوئے کئی جگہوں پر فرمایا ہے کہ جہاں پر طالب کی نیت میں فتور آتا ہے وہیں اس کا سفر رُک جاتا ہے۔

سلطان العارفین حضرت سخی سلطان باھُو رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں:

- قلب کے کم از کم دو درجے ہیں ایک قلبِ غلیظ ہے جو ہر وقت خطراتِ نفس و شیطان اور حادثاتِ دنیا کی پریشانی میں مبتلا رہتا ہے اور یہ قلبِ غلیظ اس وقت تک لاعلاج اور لا دوا اور اللہ تعالیٰ کی رحمت سے محروم رہتا ہے جب تک ''اخلاصِ خاص'' کے ساتھ اللہ تعالیٰ کی طرف رجوع نہیں کرتا۔ (کلید التوحید کلاں)
- محبت و اخلاص کی راہ میں فقیر کو صادق قدم اور راسخ الاعتقاد ہونا چاہیے۔ (عین الفقر)
- اِنہاں گلّاں ربّ حاصل ناہیں باھُوؒ، ربّ مِلدا دِلاں ہچھیاں ھُو (بیت66)

## تسلیم و رضا

''فقر'' کا مرکز اور محور تسلیم و رضائے الٰہی ہے۔ مصیبت اور پریشانی، دکھ اور سکھ، سکون اور اضطراب، آسانی اور تنگی، بیماری اور صحت،

بھوک اور سیری' الغرض ہر حالت میں اللہ پاک کی رضا پر راضی رہنا ہی اللہ پاک کی بارگاہ میں مقبول و منظور ہے۔ اللہ تعالیٰ کی بارگاہِ عزت میں پسندیدہ اور مقبول طرزِ عمل یہ ہے کہ ہر دم اور ہر لحظہ اللہ تعالیٰ کی رضا کے سامنے سرِ تسلیم خم رکھا جائے۔ نعمت پر شکر اور مصیبت میں صبر کیا جائے۔ اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں ایمان صرف اس شخص کا مقبول اور منظور ہوتا ہے جو خلوصِ نیت سے اللہ تعالیٰ کے سامنے سر جھکاتا ہے اور اس کی خوشنودی اور رضا کی خاطر اپنی مرضی اور اختیار سے دست بردار ہو جاتا ہے۔ اس ضمن میں جو تکالیف اور مصائب اس پر وارد ہوتی ہیں انہیں خوش دلی سے قبول کرتا ہے اور اپنی خواہشات کو اللہ تعالیٰ کی رضا پر قربان کر کے تسلیم و رضا کی راہ اختیار کرتا ہے۔

حضرت سخی سلطان باھُو رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں:

باھُوؒ! رضا بر قضا غالب چو گردد ز کردہ از خدا ہرگز نہ لرزد

(کلید التوحید کلاں)

ترجمہ: اے باھُوؒ! رضا جب قضا پر غالب آتی ہے تو تقدیرِ خداوندی کا خوف ختم ہو جاتا ہے۔

- حکمِ قضا سے سامنا کرتے وقت چہرے کو شکن آلود نہ کر اور نہ ہی حکمِ قضا سے خود کو چھپا۔
- تسلیم و رضا کی چھری سے ذبح کئے ہوئے لوگوں کو ہر وقت غیب سے ایک نئی زندگی عطا کی جاتی ہے۔ (عین الفقر)
- عاشقاں دے گل چُھری ہمیشاں باھُوؒ، اگے محبوب دے کُسدے ھُو (بیت32)
- قادِر دے ہتھ ڈور اساڈی باھُوؒ، جیوں رَکھے تیوں رَہیئے ھُو (بیت65)
- نال محبت نفس کٹھُونیں، کَھن رضا دِی کاتی ھُو (بیت114)

## توکّل

اللہ پر بھروسہ ''توکّل'' کہلاتا ہے۔ اللہ پاک سے عشق کا تقاضا ہے کہ اپنا ہر کام بلکہ اپنا آپ اللہ پاک کے سپرد کر دیا جائے۔ توکّل کو ''فقر'' کی بنیاد سمجھا جاتا ہے۔ مرشد کا پہلا سبق بھی یہی ہوتا ہے اور ایک طالبِ مولیٰ کی نشانی بھی یہی ہے کہ وہ متوکّل ہوتا ہے۔ قرآنِ مجید میں بار بار اس بات کی طرف توجہ دلائی گئی ہے:

- اسی پر توکّل کرو اگر تم مسلم ہو۔ (سورۃ یونس۔9)
- اگر تم مومن ہو تو اللہ پر ہی توکّل کرو۔ (سورۃ المائدہ۔23)
- جس نے اللہ پر توکّل کیا اس کیلئے اللہ کافی ہے۔ (سورۃ اطلاق۔3)
- اگر اللہ تمہاری مدد کرے تو کوئی تم پر غالب نہیں آ سکے گا اور اگر وہ تمہیں چھوڑ دے تو پھر کون ایسا ہے جو تمہاری مدد کرے اور مومنوں کو تو

اللہ پر ہی توکّل کرنا چاہیے۔ (سورۃ آلِ عمران۔160)

- حضرت ابودرداءؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے ارشاد فرمایا ''رزق بندے کو اس طرح تلاش کرتا ہے جیسے اس کی موت اسے تلاش کرتی ہے۔''

متوکلین پر شیطان کا زور نہیں چلتا اور وہ ہر کام میں اللہ پر بھروسہ کرتے ہیں جس سے اللہ پاک کی مدد شاملِ حال ہو جاتی ہے اور شیاطین بے بس ہو جاتے ہیں۔ اللہ پاک کے پیغمبر متوکل تھے اور اللہ پر ہی توکل کی تاکید فرماتے تھے۔ اولیاء کرام کے ارشادات کی روشنی میں بندۂ حقیر کا خداوند عظیم کو اپنے لئے کافی سمجھنا توکل ہے۔ جس طرح حضرت ابراہیم علیہ السلام کو جب آگ میں ڈالا جانے لگا اور حضرت جبرائیل علیہ السلام نے مدد کی پیش کش کی تو حضرت ابراہیم علیہ السلام نے ان کی امداد پر نظر ڈالنا بھی گوارا نہ کیا۔

- حضرت سخی سلطان باھُو رحمتہ اللہ علیہ نے بھی توکّل کو ''فقر'' کی بنیاد قرار دیا ہے۔ جو طالب متوکّل نہیں ہے وہ راہِ فقر میں چل نہیں سکتا۔ بلکہ آپ رحمتہ اللہ علیہ تو ''فقیر'' کے بارے میں فرماتے ہیں: ''راہِ توکّل اختیار کر اور رضائے الٰہی پر راضی ہو جا۔'' (عین الفقر)
- توکّل اس کا نام ہے کہ ملک کے تمام خزانے اس کے قبضے میں ہوں اور مسلمانوں کو فائدہ پہنچائے لیکن خود بالکل تارک ہو۔ (عقلِ بیدار)
- تُلّہ بَنھ توکّل والا، ھو مردانہ تریئے ھُو (بیت43)

## حضورِ قلب

حضور یا حضوری کے معنی قلب کا خلق سے ہٹ کر حق تعالیٰ کے سامنے حاضر ہونا ہے۔ حضورِ قلب کے بغیر کوئی عبادت قبول نہیں ہوتی بلکہ ریا کا درجہ رکھتی ہے۔

- قرآنِ مجید میں ارشادِ باری تعالیٰ ہے:

قَدْ اَفْلَحَ الْمُؤْمِنُوْنَ ۙ الَّذِيْنَ هُمْ فِيْ صَلَاتِهِمْ خَاشِعُوْنَ ۙ (سورہ المومنون 1-2)

ترجمہ: فلاح پا گئے وہ مومن جو اپنی نماز خشوع (حضورِ قلب) سے ادا کرتے ہیں۔

- حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کا ارشاد مبارک ہے:

لَا صَلٰوۃَ اِلَّا بِحُضُوْرِ الْقَلْبِ ترجمہ: دل کی حضوری کے بغیر نماز نہیں ہوتی۔

حضورِ قلب، اسمِ اَللّٰہُ ذات کے دائمی ذکر اور تصور سے حاصل ہوتا ہے کیونکہ جب تک نفس نہیں مرتا، دل زندہ نہیں ہوتا اور جب تک دل زندہ نہ ہو حضورِ قلب ممکن نہیں ہے۔ کثرتِ ذکر و تصورِ اسم اَللّٰہُ ذات سے ایک وقت ایسا آتا ہے کہ طالب کو دائمی حضورِ قلب حاصل ہو جاتا ہے اور پھر یہ حالت ہو جاتی ہے کہ:

- فَاَيْنَمَا تُوَلُّوْا فَثَمَّ وَجْهُ اللّٰهِ (البقرہ۔115) ترجمہ: پس تم جس طرف دیکھو گے اللہ کا چہرہ ہی نظر آئے گا۔

❁ اَلصَّلٰوۃُ مِعۡرَاجُ الۡمُؤۡمِنِیۡن ٥ ترجمہ: نماز مومنوں کے لئے معراج (دیدارِ الٰہی) ہے۔

اس حدیثِ مبارکہ سے یہ ثابت ہوتا ہے کہ نماز مومن کی معراج (دیدارِ الٰہی) ہے مسلمان کی نہیں۔ مومن کون ہے؟ اور مسلمان کیا ہے؟

❁ ایک مرتبہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام صحابہ کرام رضی اللہ عنہم میں مالِ غنیمت تقسیم فرمارہے تھے کہ کچھ اعرابی لوگ آئے (جو نئے مسلمان ہوئے تھے) انہوں نے آپ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی خدمت میں عرض کی ''آقا صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم! ہم بھی مومن ہیں اس لئے ہم پر بھی عنایت فرمائیں جو آپ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم دوسرے مومنین پر فرمارہے ہیں''، ابھی آپ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم جواب بھی نہ دینے پائے تھے کہ وحی کا نزول شروع ہوگیا:

ترجمہ: ''یہ اعرابی کہتے ہیں کہ ہم ایمان والے ہیں (یعنی مومن ہیں) آپ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم فرمادیں کہ تم ایمان والے نہیں ہو (یعنی تم نے ابھی اقرار باللسان کیا ہے اور زبانی کلمہ پڑھا ہے) بلکہ یہ کہو کہ ہم مسلمان ہوئے ہیں ابھی تک تمہارے دلوں میں ایمان داخل نہیں ہوا (یعنی تم ابھی تصدیق بالقلب کے مرتبہ پر نہیں پہنچے)''۔ (سورہ الحجرات۔14)

❁ حضرت سخی سلطان باھُو رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں:

''حضورِ قلب یہ ہے کہ دل خطراتِ شیطانی سے محفوظ ہو کر ہر وقت ذکرِ اللہ کے نور اور تجلیات سے معمور رہے۔ ایسا صاحبِ قلب آدمی ہمیشہ باطن میں انبیاء و اولیاء سے ملاقات کرتا رہتا ہے۔'' (کلید التوحید کلاں)

❁ دلے با حضوری شکم پُر طعام     کہ ایں است معراج واصل تمام

ترجمہ: جس دِل کو حضوری نصیب ہو جائے وہ اگر پُرشکم بھی ہو تو معراجِ کامل سے مشرف ہوتا ہے۔ (محک الفقر کلاں)

ابیات میں آپؒ فرماتے ہیں:

❁ باجھ حضوری نہیں منظوری، توڑے پڑھن بانگ صلاتاں ھُو (بیت26)

❁ جیں دِل حضور نہ منگیا باھُوؒ، گئے دوہیں جہانیں وانجے ھُو (بیت27)

❁ جَیں دِل عشق حضور نہ منگیا، سو درگاہوں سَٹّی ھُو (بیت56)

حضورِ قلب کے بغیر تمام عبادات ریاکارانہ ہیں اگر تجھے معلوم ہے تو حضورِ قلب کیلئے کیوں کوشش نہیں کرتا؟ کیوں ریاکارانہ عبادت میں مصروف رہتا ہے۔ پہلے حضورِ قلب تک جانے والا راستہ تلاش کرتا کہ تیری عبادت مقبولِ بارگاہِ الٰہی ہو۔

## عجز وانکساری

حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام باعثِ تخلیقِ کائنات اور کائنات کے مالک اور مختارِ کُل ہیں اور لِیۡ مَعَ اللّٰہِ کا مقام آپ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کو حاصل ہے۔ لیکن جب آپ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم سے پوچھا جاتا تو آپ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم فرماتے ''میں اللہ کا بندہ اور اس کا رسول ہوں''۔

قرآنِ مجید میں ارشادِ باری تعالیٰ ہے:

❁ اللہ تعالیٰ کسی مغرور، شیخی خور سے محبت نہیں کرتا۔ (الحدید-23)

عاجزی وانکساری راہِ حق میں پیش آنے والی مشکلات وخطرات میں قلعہ بندی کا کام دیتی ہے۔ ہر ولی نے عاجز اور حلیم بننے کی تعلیم دی ہے بلکہ خود کو حقیر، ہیچ اور کم سے کم تر بنا کر پیش کیا ہے۔

اولیاء کرام کی زبانِ مبارک ''کُن'' کی زبان ہوتی ہے اور یہ زبان لوحِ محفوظ پر تحریر شدہ ازلی نوشتۂ تقدیر کو بھی بدل سکتی ہے۔ عملی زندگی میں یہ لوگ اس قدر حلیم ہوتے ہیں کہ خود کو دنیا کے عام انسان کی سطح سے بھی نیچے لے آتے ہیں۔ ان کا مقصد صرف یہ ہوتا ہے کہ دوسرے لوگ بھی اس ترغیب سے حلیم بن جائیں اور عاجزی اور انکساری اپنی طبیعت کا خاصہ بنا لیں۔

سلطان العارفین حضرت سخی سلطان باھُو رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں:

ہر کہ آمد در انا در نار شد     خاکی آدمؑ لائق دیدار شد

(کلید التوحید کلاں)

ترجمہ: جو (شیطان) خود پرستی، انا اور تکبر میں گرفتار ہوا وہ نارِ جہنم کا شکار ہو گیا لیکن آدمِ خاکی (جو اَنا سے محفوظ رہا اور گناہ کرنے کے بعد عاجزی سے معافی کے لیے اللہ تعالیٰ کے سامنے جھک گیا) سزاوارِ دیدار ہو گیا۔

سلطان العارفین حضرت سخی سلطان باھُو رحمۃ اللہ علیہ اپنے مرتبے کا اظہار کرتے ہوئے فرماتے ہیں:

❁ میں ایک صاحبِ وصال غرق فنا فی اللہ عارف ہوں میں نے یہ لازوال مرتبہ اپنی ہستی کو مٹا کر حاصل کیا ہے۔ (کلید التوحید کلاں)

❁ جب میرا وجود نام و ناموس کے احساس سے پاک ہو گیا تو اسمِ اَللّٰہُ ذات نے لے جا کر مجھے وحدتِ الٰہی میں غرق کر دیا۔ (کلید التوحید کلاں)

❁ آپ رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں ''وصالِ الٰہی'' عاجزی وانکساری سے حاصل ہوتا ہے۔ الٰہی! تیرا راز ہر صاحبِ راز (مرشدِ کامل) کے سینے میں جلوہ گر ہے، تیری رحمت کا دروازہ ہر ایک کے لیے کھلا ہے جو تیری بارگاہ میں ''عاجزی'' سے آتا ہے وہ خالی ہاتھ نہیں لوٹتا۔ اے طالب! خود پرستی چھوڑ کر (عاجزی وانکساری اختیار کر) غرقِ نور ہو جا تا کہ تجھے ایسی حضوری نصیب ہو کہ وصل کی حاجت ہی نہ رہے۔'' (کلید التوحید کلاں)

❁ سو ہزار تنہاں توں صدقے، جیہڑے منہ نہ بولن پھکّا ھُو (بیت110)
لکھ ہزار تنہاں توں صدقے، جیہڑے گل کریندے ہکّا ھُو
لکھ کروڑ تنہاں توں صدقے، جیہڑے نفس رکھیندے جھکّا ھُو
نیل پدم تنہاں توں صدقے باھُوؒ، جیہڑے ہوون سونا سڈاون سِکّا ھُو

# وفا اور قربانی

راہِ فقر دراصل راہِ عشق ہے اور اس راہ میں کامیابی اس وقت تک حاصل نہیں ہوتی جب تک طالب اپنی ہر شے راہِ حق میں قربان نہیں کر دیتا۔ ارشادِ باری تعالیٰ ہے:

- لَنۡ تَنَالُوا الۡبِرَّ حَتّٰی تُنۡفِقُوۡا مِمَّا تُحِبُّوۡنَ ۔ (سورہ آل عمران۔92)
- ترجمہ: تم اس وقت تک برُّ (اللہ تعالیٰ) کو نہیں پا سکتے جب تک اپنی سب سے پیاری چیز خدا کی راہ میں قربان نہ کرو۔
- سب سے بڑی سنت راہِ حق میں گھر بار لٹا دینا ہے۔ اللہ پاک نے حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام سے فرمایا:

فَلَا تَتَّخِذُوۡا مِنۡهُمۡ اَوۡلِيَآءَ حَتّٰى يُهَاجِرُوۡا فِىۡ سَبِيۡلِ اللّٰهِ (النساء۔89)

ترجمہ: آپ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم ان میں سے کسی کو اپنا ولی (دوست) نہ بنائیں جب تک کہ وہ راہِ خدا میں اپنا گھر بار نہ چھوڑ دیں۔

حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے اعلانِ نبوت اور دعوت الی اللہ کے جواب میں جن صحابہ کرامؓ نے لبیک کہا اور دل کی تصدیق کے ساتھ کلمہ طیبہ پڑھ کر اللہ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم پر ایمان لائے، ان پر مصائب اور تکالیف کے پہاڑ ٹوٹ پڑے۔ جو مومن غریب و نادار اور غلام طبقہ سے تعلق رکھتے تھے اُن پر پہلے روز سے تشدد کی چکی چلا دی گئی انہیں اتنی شدت سے جسمانی، روحانی اور مالی اذیتیں دی گئیں کہ انسان اس کا تصور کر کے ہی کانپ اٹھتا ہے۔ مگر آفرین ہے صحابہ کرامؓ کی وفا اور قربانی پر کہ ہر قسم کا ظلم و ستم ان کو نہ تو راہِ حق سے ہٹا سکا اور نہ ہی حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام سے وفا میں کوئی کمی آئی۔

جو مومن، معاشرہ میں ذی عزت اور صاحبِ حیثیت لوگ تھے ان کو تحریص و ترغیب کے ذریعے دینِ حق سے کنارہ کشی اختیار کرنے پر اکسایا گیا۔ انہیں طرح طرح سے دنیاوی جاہ و مال کے لالچ دیئے گئے مگر جب ان کے پائے استقلال میں ذرا سی بھی لغزش نہ آئی تو انہیں مختلف طریقوں سے ڈرایا دھمکایا گیا۔ ان سے کاروباری اور معاشرتی میل جول بند کیا گیا حتیٰ کہ ایک دور ایسا آیا کہ تمام اہلِ مکہ نے حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام اور تمام صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا سوشل بائیکاٹ کر دیا۔ متواتر تین سال تک مومنین کی یہ جماعت حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی معیت میں ''شعبِ ابی طالب'' میں اہلِ مکہ کے سوشل بائیکاٹ کا شکار رہی۔ لیکن قربان جایئے ان کے جذبۂ ایمانی پر کہ ہر قسم کی سختیاں ان کے ایمان کو متزلزل نہ کر سکیں اور پھر اہلِ مکہ کے ظلم و ستم نے ان کی یہ حالت کر دی کہ:

- معاش کے ذرائع چھوٹ گئے۔
- غربت، مفلسی اور فاقہ کشی نے ان کے گھروں میں ڈیرے ڈال لیے۔
- عزیز و اقارب نے ساتھ چھوڑ دیا۔
- جسمانی اذیتیں دی گئیں۔ گرم ریت اور کوئلوں پر لٹایا گیا۔

❁ قبیلہ میں سرداریاں اور مراتب چھن گئے۔

❁ مال و دولت جاتا رہا۔ حضرت ابوبکر صدیقؓ حضرت عمر فاروقؓ اور حضرت عثمان غنیؓ جیسے صحابہ کرامؓ نے اپنا تمام مال و متاع اللہ کی راہ میں قربان کر دیا۔

❁ پہلے حبشہ کی طرف اور پھر مدینہ کی طرف اپنا گھر بار چھوڑ کر ہجرت کرنا پڑی۔

❁ ایک وقت ایسا بھی آیا کہ میدانِ جہاد میں باپ اپنے بیٹے سے اور بیٹا اپنے باپ سے نبرد آزما تھا۔

یہ ساری تکالیف و مصائب صحابہ کرامؓ کے جذبۂ ایمان اور حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام سے وفا کو متزلزل نہ کر سکے۔ جب بھی اسلام کو قربانی کی ضرورت پڑی صحابہ کرامؓ نے اس میں بڑھ چڑھ کر حصہ لیا۔

حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم کی تربیت اس انداز میں فرمائی کہ ان کے دِلوں سے محبتِ الٰہی اور عشقِ رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے سوا ہر محبت کو ختم کر ڈالا۔ اللہ تعالیٰ کی محبت کی راہ میں جو بھی چیز حائل ہوئی صحابہ کرامؓ نے کمالِ بے نیازی سے اُسے اللہ کی راہ میں قربان کر ڈالا۔

حضرت ابراہیم بن ادھم رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا ہے:

❁ جب تک تُو اپنی اولاد کو یتیم اور اپنی بیویوں کو بیوہ نہیں کر لیتا، خود کو کُتے کی مانند خاک پر نہیں لٹاتا، اپنے گھر بار کو راہِ خدا میں خرچ نہیں کر دیتا، لَنۡ تَنَالُوا الۡبِرَّ کو اپنا اوڑھنا نہیں بنالیتا، یُحِبُّھُمۡ وَ یُحِبُّوۡنَہٗ (اللہ تعالیٰ ان سے محبت کرتا ہے وہ اللہ تعالیٰ سے محبت کرتے ہیں) کے مصداق (اللہ تعالیٰ سے) ظاہری و باطنی دوستی اختیار نہیں کر لیتا رَضِیَ اللّٰہُ عَنۡھُمۡ وَ رَضُوۡا عَنۡہُ (اللہ تعالیٰ ان سے راضی اور وہ اللہ تعالیٰ سے راضی ہوئے) کا خطاب نہیں پالیتا تجھ پر تیرا یار جانی کہاں راضی ہوتا ہے۔ (عین الفقر)

❁ حضرت سخی سلطان باھُو رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں: ''جو شخص معرفتِ فقر کے انتہائی درجے (وصالِ الٰہی) پر قدم رکھ لیتا ہے تو لَنۡ تَنَالُوا الۡبِرَّ حَتّٰی تُنۡفِقُوۡا مِمَّا تُحِبُّوۡن کا مصداق بن جاتا ہے اور اپنا سب کچھ راہِ خدا میں صَرف کر کے صفاتِ کریمہ اختیار کر لیتا ہے۔'' (کلید التوحید کلاں)

❁ جیں جِیندیاں جان ماہی نوں دِتّی، اوہ دوہیں جہانیں جیوے ھُو (بیت126)

❁ میں قربان تنہاں توں باھُو، جنہاں خون بخشیا دِلبر نوں ھُو (بیت141)

❁ مال تے جان سب خرچ کراہاں، کریئے خرید فقیری ھُو (بیت174)

❁ جیوندیاں شوہ کسے نہ پایا باھُو، جیں لدھا تیں مر کے ھُو (بیت192)

## توفیقِ الٰہی

راہِ فقر میں ''توفیقِ الٰہی'' کو تمام کامیابی و کامرانی کی بنیاد مانا جاتا ہے۔ طالب کے لئے ضروری ہے کہ راہِ حق میں ہمیشہ کوشاں رہے اور

اس قول کو ہمیشہ مدِنظر رکھے کہ اللہ تعالیٰ اُن کی مدد کرتا ہے جو اپنی مدد آپ کرتے ہیں۔مگر ایسا کرتے ہوئے بھی اصل اللہ تعالیٰ کو ہی جانے اور اس کی توفیق پر یقینِ واثق رکھے۔انسانی فطرت یہ ہے کہ وہ ہمت اور کوشش کے عوض عدل وانصاف کی طلب گار ہوتی ہے مگر سچا طالبِ مولیٰ خدا سے عدل نہیں ''فضل'' کی التجا کرتا ہے۔راہِ فقر راہِ عشق ہے۔عاشق، عشق بس عشق کی خاطر کرتے ہیں۔صلے میں کچھ مانگنا عشق کی فطرت نہیں وہ تو اس راہ میں مقامات کا بھی طالب نہیں ہوتا۔اسم اَللّٰہُ ذات کا ذکر وتصور بھی اس تک پہنچنے کا بہانہ یا وسیلہ ہے اس لیے وہ اس کے عوض کسی بھی چیز کی امید اور خواہش ترک کر کے سب کچھ فضلِ رَبی پر چھوڑ دیتا ہے اور اس سے صرف نعمتِ وصل کا ہی طلب گار ہوتا ہے۔

راہِ فقر میں کامیابی اس کے فضل اور کرم کے بغیر ممکن نہیں ہے۔لیکن اس کے فضل وکرم کے لئے نیت میں اخلاص کا ہونا بھی بہت ضروری ہے۔

سلطان العارفین حضرت سخی سلطان باھُو رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں:

❁ تصورِ اسمِ اَللّٰہُ ذات کے ذریعے طالبِ اللہ لاھُوت لامکان میں ساکن ہو کر مشاہدۂ انوارِ دیدارِ ذات کھلی آنکھوں سے کرتا ہے اور ہر دو جہان کی آرزوؤں سے بیزار ہو جاتا ہے۔عین دیکھتا، عین سنتا اور عین پاتا ہے۔یہ مراتبِ ''توفیق'' ہیں اور ''توفیق'' اللہ تعالیٰ کی قدرت کا ایک نور ہے۔اس ''نورِ توفیق'' سے طالب اپنے وجود کے اندر اپنے نفس کی صورت، اپنے قلب کی صورت، اپنی روح کی صورت اور سِرّ کی صورت شناخت کر لیتا ہے اور یہ چاروں صورتیں اس سے ہم کلام ہوتی ہیں۔بعد ازاں طالب ''اہلِ توفیق'' حق لے لیتا ہے اور باطل کو چھوڑ دیتا ہے۔(نور الہدیٰ کلاں)

❁ راہِ خدا تعالیٰ علم وجہالت میں نہیں بلکہ خالص اللہ کی محبت میں ہے اور وہ اسے حاصل ہوتی ہے جس کی رفیق توفیقِ الٰہی ہو جائے۔ (عین الفقر)

❁ مرشدِ کامل توفیقِ الٰہی کا نام ہے۔جب تک توفیقِ الٰہی شاملِ حال نہ ہو کوئی کام سرانجام نہیں پاتا۔(عین الفقر)

❁ بے پرواہ درگاہ ربّ دِی باھُوؒ، نہیں فضلاں باجھ نبیڑا ھُو (بیت163)

❁ تول وزن وَنج پورا ہوسی باھُوؒ، جداں ہوسی فضل الٰہی ھُو (بیت187)

❁ غیر دِلے تھیں سُٹیے باھُوؒ، تاں رکھیئے امید فضل دِی ھُو (بیت157)

## کلمہ طیّب

کلمہ طیّب ہی مسلمان ہونے کی بنیاد ہے۔جب کوئی کلمہ طیّب پڑھ لیتا ہے تو تمام دنیوی بت توڑ کر خالصتاً اسلام میں داخل ہو جاتا ہے۔وہ اللہ تعالیٰ کی وحدانیت اور رسالتِ محمدی صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کا اقرار کرتا ہے۔ایمان کا حصول کلمہ طیّب ہے اور عرفانِ ذات کا حصول کلمہ کی حقیقت تک پہنچنے یعنی تصدیقِ قلب میں ہے۔

حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کا فرمان ہے:

- قَائِلُوْنَ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ کَثِیْرًا وَالْمُخْلِصُوْنَ قَلِیْلٌ (عین الفقر)

ترجمہ: (رسمی اور رواجی طور پر) کلمہ طیّب پڑھنے والے تو کثیر ہیں مگر اخلاص سے کلمہ طیّب پڑھنے والے بہت قلیل ہیں۔

- جس شخص کو تصدیقِ دِل حاصل نہیں اس کے زبانی اقرار کا کوئی فائدہ نہیں۔ (عین الفقر)
- اِقْرَارٌ بِاللِّسَانِ وَتَصْدِیْقٌ بِالْقَلْبِ۔ (عین الفقر) ترجمہ: زبان سے اقرار کرو اور دِل سے تصدیق کرو۔
- جس شخص نے صدقِ دل (تصدیقِ قلب) سے کلمہ طیبہ پڑھا وہ بغیر حساب و کتاب کے جنت میں داخل ہوا۔
- بہترین ذکر کلمہ طیبہ ہے۔

جو شخص کلمہ طیبہ کی نفی لَآ اِلٰہ کو جان لیتا ہے اس سے دنیا اور آخرت کی کوئی چیز مخفی اور پوشیدہ نہیں رہتی۔ جو شخص لَآ اِلٰہ کی کنہہ اور حقیقت کو پالیتا ہے اس پر اثبات اِلَّا اللّٰہُ کے کل درجات کھل جاتے ہیں اور مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہ (صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم) کا محرمِ راز ہو جاتا ہے اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کا محرمِ راز ہونا یہ ہے کہ کلمہ طیبہ پڑھنے والا جس وقت چاہے اپنے آپ کو مجلسِ محمدی صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم میں لے جائے۔

جس شخص کے وجود میں کلمہ طیبہ تاثیر کرتا ہے اور اسے نفع دینے لگ جاتا ہے تو کلمہ طیبہ دریا کی طرح اس کی رگ رگ اور ریشے ریشے میں ظاہر ہو جاتا ہے اور وہ توحید اور رسالت کی کنہہ اور حقیقت تک پہنچ جاتا ہے اور ایسا مرشد کامل اکمل کے بغیر ممکن نہیں ہے۔ کلمہ طیبہ میں اسمِ اعظم اللّٰہ، لِلّٰہ، لَہٗ، ھُو اور محمد صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم پوشیدہ ہیں۔ مرشد کامل وہ ہے جو طالب کو کلمہ طیبہ میں پوشیدہ توحید و رسالت کے اسرار سے واقف کرادے۔

- سلطان العارفین حضرت سخی سلطان باھُوؒ فرماتے ہیں: ''ہر دو جہان علم کی قید میں ہیں اور علم کلمہ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ کی قید میں ہے اور کلمہ طیّب اسمِ اَللّٰہُ ذات کی قید میں ہے اور جو شخص کلمہ پڑھتا ہے اور دل سے اس کی تصدیق کرتا ہے اور کلمہ طیبہ کی کنہہ اور حقیقت کو جانتا ہے اس سے کوئی بھی علم مخفی نہیں رہتا۔'' (امیر الکونین)

کلمہ کے تین درجے ہیں: مبتدی کا زبان سے کلمہ پڑھنا، متوسط کا تصدیق دِل سے کلمہ طیّب کا اقرار اور منتہی کا فنا فی اللہ بقا باللہ ہونا ہے۔

کلمہ طیبہ کے زبانی اقرار اور پھر قلبی تصدیق سے دل میں موجود غیر اللہ کی محبت فنا ہو جاتی ہے۔ شرک خارج ہو جاتا ہے۔

- زبانی کلمہ ہر کوئی پڑھدا، دِل دا پڑھدا کوئی ھُو (بیت103)
- ہور دوا نہ دِل دِی کاری، کلمہ دِل دِی کاری ھُو (بیت199)
- کلمے نال میں ناتی دھوتی، کلمے نال ویاہی ھُو (بیت150)

❁ کلمے دِی گل تداں پیوسے، جداں مرشد کلمہ دَسیا ھُو (بیت148)

❁ کلمے لکھ کروڑاں تارے، ولی کیتے سَے راہیں ھُو (بیت149)

خاص کی توحید یہ ہے کہ دیدارِ حق تعالیٰ حاصل ہو جائے اور مجلسِ محمدی صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی دائمی حضوری حاصل ہو جائے۔ اور خواص کی توحید یہ ہے کہ بندہ توحید میں غرق ہو کر ہمہ تن توحید ہو جائے۔ اس کے بغیر جو کچھ ہے سب کہانیاں قصے ہیں۔

## فکر، تفکّر

❁ قرآنِ مجید میں ارشادِ باری تعالیٰ ہے:

''کیا انہوں نے اپنے اندر فکر نہیں کیا کہ اللہ تعالیٰ نے آسمانوں اور زمین کو پیدا فرمایا اور جو کچھ ان میں ہے، حق کے ساتھ اور مقررہ وقت تک' بے شک اکثر لوگ لقائے الٰہی (دیدارِ الٰہی) کو جھٹلاتے ہیں''۔ (سورہ روم۔ آیت ۸)

اس آیتِ مبارکہ میں اللہ پاک نے دعوتِ غور و فکر دی ہے کہ اپنے اندر تفکّر اور غور و فکر کرو اور آسمانوں اور زمین میں اور ان کے اندر جو کچھ پیدا فرمایا گیا ہے یہ حق ہے اور مقررہ مدت تک کے لیے ہے۔

❁ ارشادِ نبوی صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم ہے:

❁ تَفَکَّرُوْا فِیْ اٰیٰتِہٖ وَلَا تَفَکَّرُوْا فِیْ ذَاتِہٖo

ترجمہ: اللہ تعالیٰ کی آیات میں تفکّر کرو مگر اس کی ذات میں تفکّر مت کرو۔

❁ تَفَکَّرُ السَّاعَۃِ خَیْرٌ مِّنْ عِبَادَۃِ الثَّقَلَیْنِo

ترجمہ: گھڑی بھر کا تفکّر دونوں جہان کی عبادت سے بہتر ہے۔

❁ اَلذِّکْرُ بِلَا فِکْرٍ کَصَوْتِ الْکَلْبِ۔ (عین الفقر)

ترجمہ: فکر کے بغیر ذکر کرنا گویا کُتے کا بھونکنا ہے۔

کسی علم کو سیکھنے یا کسی چیز کو سمجھنے کے لئے جب ہم تفکّر کرتے ہیں تو ہمارے ذہن میں یہ تجسس پیدا ہوتا ہے کہ اس چیز کی اصلیت کیا ہے؟ یہ کیوں ہے؟ اور کس لیے ہے؟ اگر چھوٹی سے چھوٹی بات میں بھی تفکّر کیا جائے تو اس چھوٹی سی بات کی بڑی اہمیت معلوم ہوتی ہے اور اگر کسی بڑی سے بڑی بات پر غور و فکر نہ کیا جائے تو وہ بڑی بات غیر اہم اور فضول بن جاتی ہے۔ تفکّر سے ہمیں کسی شے کے بارے میں علم حاصل ہوتا ہے اور پھر تفکّر کے ذریعہ اس علم میں جتنی گہرائی پیدا ہوتی ہے اسی مناسبت سے اس چیز اور اس چیز کی صفات کے بارے میں ہم باخبر ہو جاتے ہیں۔ حتیٰ کہ دنیا آج مادی اور سائنسی ترقی کے جس مقام پر کھڑی ہے اس کی بنیاد غور و فکر ہی ہے۔ ہر ایجاد اور دریافت کے پیچھے کسی سائنس دان، فلسفی یا مفکّر کا غور و فکر اور تفکّر موجود ہے۔

❁ ذکر فکر سیرے از اسرارِ حق زیر پائے ذاکرانش نہ طبق

ترجمہ: ذکر وفکر سے اسرارِ حق کی وہ سیر نصیب ہوتی ہے کہ نو(9) طبق ذاکر کے قدموں کے نیچے آجاتے ہیں۔ (محک الفقر کلاں)

❁ انتہائے تفکّر پر پہنچنا بہت ہی مشکل کام ہے اس لیے تفکّر کی اس راہ میں ایسے صاحبِ تفکّر مرشد کا ہاتھ پکڑ جو کامل فقیر ہو۔ (محک الفقر)

گمراہ کرنے والے تفکّر کے بارے میں سلطان العارفین رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں:-

❁ اے درویش! غور کر، تیرا فکر وغم حق سبحانہٗ کی خاطر ہونا چاہیے نہ کہ اولاد اور رزق کی خاطر' کہ فرمانِ حق تعالیٰ ہے: ''زمین میں کوئی جاندار ایسا نہیں جس کی روزی کا ذمہ خود اللہ نے اُٹھا نہ رکھا ہو۔'' (ھود۔6) فرمانِ حق تعالیٰ ہے: ''ہم نے دنیا میں اُن کی روزی تقسیم کر دی ہے اور بعض کو بعض پر فوقیت دے دی ہے۔'' (الزخرف۔32) فرمانِ حق تعالیٰ ہے: ''بے شک اللہ روزی دینے والا اور زبردست قوت والا ہے۔'' (الذریٰت۔58) فرمانِ حق تعالیٰ ہے: ''اور تمہاری روزی کا بندوبست آسمانوں میں ہے جس کا وعدہ تم سے کیا گیا ہے۔'' (الذریٰت۔22) فرمانِ حق تعالیٰ ہے: ''اور کتنے ہی جانور ہیں جو اپنی روزی اپنے ساتھ اُٹھا کر نہیں چلتے کہ اُنہیں روزی اللہ دیتا ہے اور تمہیں بھی روزی دینے والا اللہ ہی ہے کہ وہی ہے جو ہر ایک کی سنتا ہے اور ہر ایک کے حالات کو جانتا ہے۔'' (العنکبوت۔60) (محک الفقر)

انسان دن رات دنیا بنانے کے لیے سوچ و بچار (تفکّر) میں مصروف رہتا ہے۔ غفلت انسان کو عباداتِ شریعت کی طرف آنے نہیں دیتی اور جو عباداتِ شریعت (نماز، روزہ، حج، زکوٰۃ، تلاوتِ قرآن) تک پہنچ چکے ہیں وہ اسی میں مگن ہیں اس سے آگے بڑھنے کے بارے میں سوچتے ہی نہیں۔ ظاہری عبادات اللہ تعالیٰ تک پہنچنے کا راستہ ضرور ہیں لیکن منزل نہیں ہیں۔ جو جہاں پر ہے اسی مقام میں مگن اور غفلت کا شکار ہے۔ ہم اپنے بارے میں، اپنے بیوی بچوں، گھر بار، کاروبار، عزیز رشتہ داروں اور دوستوں کے بارے میں ہر لمحہ سوچتے اور غور و فکر کرتے رہتے ہیں کیا ہم نے کبھی مقصدِ حیات کے بارے میں غور کیا ہے؟ چونکہ بندے کی زندگی کا مقصد اللہ کو پانا ہے اور جو اس مقصد سے غافل رہے گا وہ ناکام و نامراد ہو جائے گا۔

❁ تُو اپنی اولاد کے لیے بڑی فکر میں رہتا ہے کیا تو اللہ تعالیٰ سے بھی بڑا ربّ ہے۔ (عین الفقر)

❁ ذکر کنوں کر فکر ہمیشاں، ایہہ لفظ تِکھّا تلواروں ھُو (بیت96)

## استقامت

❁ قرآنِ مجید میں ارشادِ باری تعالیٰ ہے:

''بے شک جن لوگوں نے کہا کہ ہمارا ربّ اللہ ہے اور پھر اس اقرار پر استقامت سے کھڑے رہے ان پر فرشتے نازل ہوتے ہیں جو انہیں خوشخبری سناتے ہیں کہ تم آخرت کا خوف اور غم مت کرو بلکہ اس جنت کی خوشی مناؤ جس کا تم سے وعدہ کیا گیا ہے''۔ (السجدہ۔۳۰)

ثابت قدمی یا استقامت، راہِ حق کی مشکلات اور آزمائشوں کو صبر و حوصلہ سے پار کرنے کی طاقت عطا کرتی ہے۔ یہ دین و دنیا دونوں میں کامیابی

کی بنیاد ہے۔ راہِ فقر میں استقامت سے اپنے سفر کو جاری رکھنا ہی بہت بڑی کامیابی ہے۔ اللہ تعالیٰ کے عشق میں جواں مرد بن کر منزل کی جانب بڑھتے رہنا چاہیے اور مشکلاتِ راہ سے ڈرنا یا گھبرانا نہیں چاہیے۔ لوگ تو ایک مصیبت سے ڈرتے ہیں جب کہ عاشقِ حق تعالیٰ بصد خوشی بے شمار مصائب مول لے لیتا ہے یہ جانتے ہوئے بھی کہ اس راہ میں بے شمار خطرات ہیں اپنی کشتی عشق کی طوفانی لہروں کے حوالے کر دیتا ہے۔

سلطان العارفین حضرت سخی سلطان باھُو رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں:

- راہِ فقر میں استقامت کی ضرورت ہے نہ کہ ہوائے نفس و کرامت کی۔ کیونکہ استقامت مرتبۂ خاص ہے اور کرامت مرتبۂ حیض و نفاس ہے۔ (عین الفقر)
- راہِ فقر میں اگر کوئی ثابت قدم رہتا ہے تو وہ صاحبِ رازِ حقیقی بن جاتا ہے اگر کوئی اسمِ اَللّٰہُ ذات سے برگشتہ ہو جاتا ہے اور ہمت و استقامت کو چھوڑ کر دنیا اور اہلِ دنیا کی طرف مراجعت کرتا ہے تو وہ مرتبۂ شہبازی فقر اور رازِ فقر سے منہ موڑتا ہے۔ وہ گویا چیل ہے جس کی نظر مردار پر اٹکی ہوئی ہے اس لیے وہ دونوں جہانوں میں ذلیل و خوار ہے اس کا دِل دنیا سے سیر نہیں ہوتا۔ (محک الفقر کلاں)

یعنی کرامات راہِ فقر میں کوئی حیثیت نہیں رکھتیں بلکہ سب سے بڑی کرامت استقامت اور مستقل مزاجی سے اس راہ پر چل کر منزلِ مقصود تک پہنچنا ہے جیسا کہ قرآنِ مجید میں بھی ہے ''جو ایمان لائے اور ثابت قدم رہے ان کیلئے اجرِ عظیم ہے۔''

- ثابت صِدق تے قدم اگیرے، تائیں ربّ لبھیوے ھُو (بیت50)
- میں قربان تنہاں توں باھُوؒ، جنہاں رکھیا قدم اگیرے ھُو (بیت52)
- ثابت صدق تے قدم اَگوہاں باھُوؒ، ربّ سِکدیاں دوست ملائے ھُو (بیت107)

## علم

دنیا میں تمام علوم، فلسفہ اور سائنس کی بنیاد عقل و خرد پر ہے اور یہ سب عقل کی بنیاد پر ہی حاصل کیے جاتے ہیں۔ یہ تمام علوم کثرت کے دائرہ میں آتے ہیں اور انسانی عقل بھی صرف کثرت میں رہ کر ہی کام کر سکتی ہے۔ اسکے برعکس مالکِ کُل کثرت سے مبرّا ہے وہ وحدت، احد کی صورت ہے لہٰذا اس سے متعلقہ علم یا روحانیت کی بھی وہی صورت ہے۔ کثرت کی دنیا پر محیط انسانی علم اور عقل اس تک نہیں پہنچ سکتے۔

ہم عارفین کی تعلیمات کو اصولی طور پر ایک حد تک ہی سمجھ سکتے ہیں کیونکہ مشاہداتِ حق پر مبنی یہ علمِ حق مکمل طور پر ہماری عقل کی گرفت میں نہیں آ سکتا۔ عام طور پر جب بھی ہم عقل کا استعمال کرتے ہیں تو اس میں ہماری تنگ نظری کو زیادہ دخل حاصل ہوتا ہے۔ اس تنگ نظری کا نتیجہ ہمارے سامنے یوں آتا ہے کہ مذہبی رہنماؤں کے ہاتھوں یہ علم پیٹ کا دھندہ بن جاتا ہے اور اللہ کی مخلوق میں نفرت پیدا کر کے جھگڑے اور فساد کا باعث بنتا ہے۔ دلیل، بحث و مباحثہ سے اپنے فرقہ کو دوسرے کے فرقہ سے برتر ثابت کیا جاتا ہے اور یوں لوگ اپنے مذہب سے دور ہوتے چلے جاتے ہیں۔

یہ علم انفرادی سطح پر بھی کبھی حق کے حصول میں رکاوٹ بن جاتا ہے کیونکہ یہ انسان کے اندر چھپی ہوئی انانیت کو ابھارتا ہے جو تمام برائیوں کی جڑ ہے اور پھر یہ بندے اور اللہ کے درمیان بہت بڑے حجاب کی صورت میں کھڑا ہو جاتا ہے۔

عارفین نے اپنی کتب میں ہمیشہ علم کی اہمیت کو بیان کیا ہے اور علم حاصل کرنے پر زور دیا ہے جہاں کہیں بھی علم کی مذمت نظر آتی ہے وہاں علم بے مغز مراد ہے۔ علم ایک نور ہے اور علم عقل کے اوپر پڑا ہوا ایک پردہ بھی ہے۔ وہ علم جو حقیقت تک پہنچا دے وہ نور ہے اور جو حقیقت سے دور کر دے وہ علم عقل پر ایک پردہ بن جاتا ہے۔

- سلطان العارفین حضرت سخی سلطان باھُوؒ نے اپنی تصنیفات میں بھی علم کا بار بار ذکر کیا ہے آپ علم کی تحصیل میں نیت کا ذکر بھی فرماتے ہیں۔ اگر علم اس لیے حاصل کیا جا رہا ہے کہ اس کی مدد سے دولت کما کر یا کوئی سرکاری عہدہ حاصل کر کے حرص و ہوس کے تقاضوں کو پورا کیا جائے تو یہ مذموم ہے اور اگر علم قربِ حق تعالیٰ کیلئے حاصل کیا جائے تو یہ فضیلت بخش ہے اس سے آدمی عارف اور عالمِ علمِ ربوبیت ہو جاتا ہے۔ آپ رحمتہ اللہ علیہ اپنی تصانیف میں فرماتے ہیں:

- علم بھی دو قسم کا ہے، ایک علمِ معاملہ ہے اور دوسرا علمِ مکاشفہ۔ علمِ مکاشفہ سے معرفتِ الٰہی منکشف ہوتی ہے۔ اور علمِ معاملہ؟ علمِ معاملہ علمِ مکاشفہ میں ہی آجاتا ہے۔ کیونکہ مشقِ تصورِ اسمِ اَللّٰہُ ذات سے تمام علوم کی کتب الاکتاب صاحبِ تصور کے سامنے کُھل جاتی ہے اور ظاہر و باطن کے تمام علوم کلماتِ حق کی صورت میں اُس پر کُھل جاتے ہیں۔ (شمس العارفین)

- اور علم کی بھی دو قسمیں ہیں علمِ عارفیت اور علمِ عاریت۔ علمِ عارفیت، علمِ ربوبیت کا نام ہے اور علمِ عاریت، علمِ دنیائے مردار ہے اور جو علم محض دنیا کے لیے پڑھا جائے، وہ ابوجہل کا ہم نشین بنائے گا اور جو علم بوجہ اللہ پڑھا جائے گا وہ مجلسِ محمدی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میں پہنچا کر آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ہم نشین بنائے گا۔ (عین الفقر)

- آپؒ نے علم کو دو حصوں یعنی علمِ ظاہر اور علمِ باطن میں تقسیم کر کے بھی اس کی وضاحت کی ہے۔ علمِ ظاہر سے علمِ فقہ و منطق یا وہ تمام علوم و فنون مراد ہیں جو بنی نوع انسان کے لیے کسی لحاظ سے بھی مفید ہیں اور علم باطن سے علمِ سلوک و تصوف یا علمِ معرفت و فقر مراد ہیں۔ فقیر کے لیے دونوں ضروری ہیں۔ ''علمِ ظاہر بمنزلہ ابتدا ہے اور علمِ باطن انتہا۔ دونوں علموں کے بغیر عین (ذاتِ حق تعالیٰ) تک نہیں پہنچا جا سکتا۔ علم جان کا غم خوار ہے۔ علم کے بغیر زُہد بمنزلہ شیطان ہے۔'' (کلید التوحید کلاں)

- فقیر علمِ ظاہری سے بے نیاز نہیں رہ سکتا کیونکہ یہ انبیاء کی تعلیم ہے: ''وہ فقیر جو علمِ ظاہری سے دوستی نہیں رکھتا، وہ باطنی مجلسِ انبیاء سے خارج ہو جاتا ہے اور کسی مرتبے کو نہیں پہنچتا۔'' (شمس العارفین)

- البتہ حضرت سخی سلطان باھُو رحمتہ اللہ علیہ علمِ باطن کو زیادہ اہمیت دیتے ہیں علمِ باطن کی لیاقت حاصل ہو تو علمِ ظاہر کا حصہ اس میں سے نکل آتا ہے۔ کیونکہ ''............عارف باللہ اگرچہ ظاہری اور باطنی علم میں رکا نہیں رہتا''۔ (تیغ برہنہ)

اگر آدمی علمِ ظاہر تک ہی محدود ہے تو علمِ باطن سے محروم رہ جاتا ہے اور جو شخص نہ علمِ ظاہر سے بہرہ ور ہے اور نہ ہی علمِ تصوف سے آشنا ہے اسے فقر

کے درجہ سے ہی نہیں بلکہ عام آدمیت کے درجہ سے بھی گرا ہوا سمجھنا چاہیے۔

❁ واضح ہو کہ علم راستے کی روشنی ہے اور بغیر روشنی جاہل فقیر گمراہ ہو کر راستے سے بھٹک جاتا ہے۔ علم جان کا مونس اور معاون ہے۔ جاہل فقیر شیطان سے بدتر ہے اور اللہ تعالیٰ کے راستے کا راہزن ہے لیکن علم دو قسم کے ہیں علمِ ظاہر قال و بیاں اور علمِ باطن معرفتِ وصال وعیاں۔ جہاں معاملہ عیاں ہے وہاں قال و بیاں کی کیا حاجت ہے جو شخص نہ واقفِ علمِ تصوف عیاں اور نہ عالمِ علمِ ظاہر فقہ مسائل بیان ہے وہ فقیر نہیں ہے بلکہ حیوانِ مطلق اور بندۂ نفس و شیطان ہے۔ (نور الہدیٰ کلاں)

علمِ باطن سے قربِ الٰہی کے درجات، مشاہدات اور واردات کا علم مراد ہے اور یہ علمِ ظاہر کے بعد اخلاص فی العمل سے حاصل ہوتا ہے۔ حضرت سخی سلطان باھُو رحمتہ اللہ علیہ نے اس زاویۂ نظر سے بھی علم کے فضائل پر روشنی ڈالی ہے۔ علم کی فضیلت عمل سے ہے اور جب علم اخلاص کے ساتھ بہ شانِ استقلال و استقامت انسان کے عمل سے ظاہر ہو تو یہی فقر ہے۔

❁ جو شخص عمر بھر علم اور عمل میں مصروف رہے، وہی فقیر کامل ہے۔ (عقلِ بیدار)

❁ علم سے عامل پر انوارِ اسرارِ الٰہی نازل ہوتے ہیں اور جب زبان دل کے ساتھ موافق ہوتی ہے دل اور زبان ایک ہو جاتے ہیں انوارِ عشق اس جگہ پیدا ہوتے ہیں۔ (عین الفقر)

فقیر اگر باطنی کمالات کے ساتھ ساتھ علمِ ظاہری میں بھی درجہ رکھتا ہو تو اس کا مرتبہ بڑھ جاتا ہے۔

جو علماء اور جعلی صوفیاء علم حاصل کرنے کے باوجود معرفتِ الٰہی سے محروم رہتے ہیں اُن کے بارے میں آپ رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں:

❁ الف اللہ پڑھیوں پڑھ حافظ ہویوں، ناں گیا حجابوں پرَدا ھُو (بیت 02)

سلطان العارفین حضرت سخی سلطان باھُو رحمتہ اللہ علیہ ابیات میں اُن علماء اور مشائخ پر تنقید کرتے ہیں جو علم مال و دولت، شہرت اور حکمرانوں کی توجہ کے حصول کے لیے استعمال کرتے ہیں۔

❁ پڑھ پڑھ علم ملوک رجھاون، کیا ہویا اِس پڑھیاں ھُو (بیت 33)

بعض علماءِ سُو علم کے بعد تکبر اور انانیت کا شکار ہو جاتے ہیں۔

❁ پڑھ پڑھ عالِم کرن تکبر، حافظ کرن وڈیائی ھُو (بیت 34)

پڑھیا علم تے وَدّھی مغروری، عقل بھی گیا تلوہاں ھُو (بیت 37)

سلطان العارفین حضرت سخی سلطان باھُو رحمتہ اللہ علیہ کی تعلیمات کو مختصراً اس لیے بیان کیا گیا ہے کہ قارئین کو ابیات کو سمجھنے میں آسانی ہو۔ آپ رحمتہ اللہ علیہ کی تعلیمات کے مکمل اور تفصیلی مطالعہ کے لیے اس عاجز کی تصنیف ''شمس الفقرا'' یا اس کے انگلش ترجمہ Sultan Bahoo-The Life and Teachings کا مطالعہ فرمائیں۔

